| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَعَسٰٓى | اُولٰٓئِكَ [1] | اَنْ | يَّكُوْنُوْا | مِنَ الْمُهْتَدِيْنَ (18) |
| تو اُمید ہے | یہی (لوگ ہیں) | کہ | وہ سب ہوں گے | سب ہدایت پانے والوں میں سے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَ [2] | جَعَلْتُمْ | سِقَايَةَ [3] | الْحَآجِّ | وَ | عِمَارَةَ [3] | الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ |
| کیا | بنا دیا ہے تم نے | پانی پلانا | حاجیوں کو | اور | آباد کرنا | مسجد الحرام کو |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| كَمَنْ | اٰمَنَ | بِاللّٰهِ | وَ | الْيَوْمِ الْاٰخِرِ | وَ | جٰهَدَ |
| (اُس) کی طرح جو | ایمان لایا | اللہ پر | اور | آخرت کے دن پر | اور | اُس نے جہاد کیا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ط | لَا يَسْتَوٗنَ [4] | عِنْدَ اللّٰهِ ط | وَ | اللّٰهُ |
| اللہ کی راہ میں | نہیں وہ سب برابر | اللہ کے نزدیک | اور | اللہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَا يَهْدِي | الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ [5][6] م (19) | اَلَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا |
| نہیں وہ ہدایت دیتا | ظالم قوم کو | جو (لوگ) | سب ایمان لائے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | هَاجَرُوْا | وَ | جٰهَدُوْا | فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ | بِاَمْوَالِهِمْ |
| اور | اُن سب نے ہجرت کی | اور | سب نے جہاد کیا | اللہ کی راہ میں | اپنے مالوں سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اَنْفُسِهِمْ لا | اَعْظَمُ [7] | دَرَجَةً [3] | عِنْدَ اللّٰهِ ط |
| اور | اپنی جانوں سے | (وہ) زیادہ بڑے ہیں | درجے میں | اللہ کے ہاں |

وقف لازم

## ضروری وضاحت

(1) اُولٰٓئِكَ کا اصل ترجمہ وہ لوگ ہے کبھی ضرورتاً ترجمہ یہ لوگ بھی کر دیا جاتا ہے۔ (2) أ اگر الگ استعمال ہو تو اس کا ترجمہ کیا ہوتا ہے۔ (3) ۃ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ (4) لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہو تو اس میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔ (5) قَوْم لفظاً واحد ہے اور معنیً جمع ہے اس لیے اس کے ساتھ الظّٰلِمِيْنَ جمع کا لفظ استعمال ہوا ہے۔ (6) یہاں يْنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ (7) اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفَآئِزُوْنَ ﴿20﴾ | اور وہ لوگ ہی کامیاب ہونے والے ہیں۔ ﴿20﴾ |
| يُبَشِّرُهُمْ رَبُّهُمْ | خوشخبری دیتا ہے اُنہیں اُن کا رب |
| بِرَحْمَةٍ مِّنْهُ وَرِضْوَانٍ | رحمت کی اپنی طرف سے اور رضامندی کی |
| وَّجَنّٰتٍ لَّهُمْ | اور ایسے باغات کی (کہ) اُن کے لیے |
| فِيْهَا نَعِيْمٌ مُّقِيْمٌ ﴿21﴾ | اُن میں نعمت ہے ہمیشہ رہنے والی۔ ﴿21﴾ |
| خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا | وہ ہمیشہ رہنے والے ہیں اُن میں ہمیشہ ہمیشہ |
| اِنَّ اللّٰهَ عِنْدَهٗٓ اَجْرٌ عَظِيْمٌ ﴿22﴾ | بیشک اللہ (کہ) اُس کے پاس بہت بڑا اجر ہے۔ ﴿22﴾ |
| يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوْٓا | اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! مت بناؤ |
| اٰبَآءَكُمْ وَاِخْوَانَكُمْ اَوْلِيَآءَ | اپنے باپوں کو اور اپنے بھائیوں کو دوست |
| اِنِ اسْتَحَبُّوا الْكُفْرَ عَلَى الْاِيْمَانِ | اگر وہ پسند کریں کفر کو ایمان پر |
| وَمَنْ يَّتَوَلَّهُمْ مِّنْكُمْ | اور جو دوستی رکھے گا اُن سے تم میں سے |
| فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ﴿23﴾ | تو وہی لوگ ہی ظالم ہیں۔ ﴿23﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

الْفَآئِزُوْنَ : عہدے پر فائز ہونا، فوز و فلاح۔
يُبَشِّرُهُمْ : بشارت، بشیر، مبشر۔
رِضْوَانٍ : رضائے الٰہی، راضی، مرضی۔
نَعِيْمٌ : نعمت، انعام، منعم حقیقی۔
مُّقِيْمٌ : قائم، قیام، مقیم، قیامت۔
خٰلِدِيْنَ : خالد، خلد بریں۔
اَبَدًا : ابد الآباد، ابدی زندگی۔
عِنْدَهٗٓ : عند الطلب، عند اللہ ماجور ہوں۔

عَظِيْمٌ : عظمت، اجر عظیم، معظم، تعظیم۔
تَتَّخِذُوْٓا : اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔
اٰبَآءَكُمْ : آباء و اجداد، آبائی گاؤں، آبائی وطن۔
اِخْوَانَكُمْ : اخوت، معاہدۂ مواخات۔
اَوْلِيَآءَ : ولی، ولایت، مولیٰ۔
اسْتَحَبُّوا : حب، حبیب، محبت، محب۔
الْكُفْرَ : کفر، کافر، کفار، کفار مکہ۔
عَلَى : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اُولٰٓئِكَ | هُمُ الْفَآئِزُوْنَ [1] (20) | يُبَشِّرُهُمْ [2] | رَبُّهُمْ |
| اور | وہ لوگ | ہی سب کامیاب ہونے والے ہیں | وہ خوشخبری دیتا ہے اُنہیں | اُن کا رب |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِرَحْمَةٍ [3] | مِّنْهُ | وَ | رِضْوَانٍ | وَّجَنّٰتٍ [3] | لَّهُمْ [4] |
| رحمت کی | اپنی طرف سے | اور | رضامندی کی | اور باغات کی | (کہ) اُن کے لیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فِيْهَا | نَعِيْمٌ | مُّقِيْمٌ (21) | خٰلِدِيْنَ | فِيْهَآ | اَبَدًا |
| اُن میں | نعمت ہے | ہمیشہ رہنے والی | وہ سب ہمیشہ رہنے والے ہیں | اُن میں | ہمیشہ ہمیشہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ اللّٰهَ | عِنْدَهٗٓ | اَجْرٌ | عَظِيْمٌ [5] (22) | يٰٓاَيُّهَا | الَّذِيْنَ |
| بیشک اللہ | (کہ) اُس کے پاس | اجر ہے | بہت بڑا | اے | (وہ لوگو) جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اٰمَنُوْا | لَا تَتَّخِذُوْٓا [6] | اٰبَآءَكُمْ | وَ | اِخْوَانَكُمْ |
| سب ایمان لائے ہو | مت تم سب پکڑو (بناؤ) | اپنے باپوں کو | اور | اپنے بھائیوں کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَوْلِيَآءَ | اِنِ | اسْتَحَبُّوا | الْكُفْرَ [7] | عَلَى الْاِيْمَانِ | وَمَنْ |
| دوست | اگر | وہ سب پسند کریں | کفر کو | ایمان پر | اور جو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَّتَوَلَّهُمْ [2] | مِّنْكُمْ | فَاُولٰٓئِكَ | هُمُ الظّٰلِمُوْنَ [1] (23) |
| دوستی رکھے گا اُن سے | تم میں سے | تو وہ (لوگ) | ہی سب ظالم ہیں |

ضروری وضاحت

①هُمْ کے بعد الْ ہو تو اس میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے اور ترجمہ ہی کیا جاتا ہے۔② یہاں يَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔③ ةٍ
اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔④ لَهُمْ میں لَ دراصل لِ تھا یہ پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ ہو جاتا
ہے۔⑤ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑥ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْا ہو تو اس میں سب
کے لیے کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔⑦ فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| قُلْ اِنْ كَانَ اٰبَآؤُكُمْ وَاَبْنَآؤُكُمْ | کہہ دیجیے اگر ہیں تمہارے باپ اور تمہارے بیٹے |
| وَاِخْوَانُكُمْ وَاَزْوَاجُكُمْ وَعَشِيْرَتُكُمْ | اور تمہارے بھائی اور تمہاری بیویاں اور تمہارا خاندان |
| وَاَمْوَالُ اقْتَرَفْتُمُوْهَا | اور وہ مال (کہ) تم نے کمایا ہے اُن کو |
| وَتِجَارَةٌ تَخْشَوْنَ | اور (وہ) تجارت (کہ) تم ڈرتے ہو |
| كَسَادَهَا وَمَسٰكِنُ | اُس کے مندا پڑ جانے سے اور (وہ) گھر |
| تَرْضَوْنَهَآ اَحَبَّ | (کہ) تم پسند کرتے ہو اُنہیں زیادہ محبوب ہیں |
| اِلَيْكُمْ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ | تمہیں اللہ اور اس کے رسول سے |
| وَجِهَادٍ فِيْ سَبِيْلِهٖ فَتَرَبَّصُوْا | اور اس کی راہ میں جہاد کرنے سے تو تم انتظار کرو |
| حَتّٰى يَاْتِيَ اللّٰهُ بِاَمْرِهٖ ؕ وَاللّٰهُ | یہاں تک کہ لے آئے اللہ اپنے حکم کو، اور اللہ |
| لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْفٰسِقِيْنَ ﴿24﴾ | نہیں ہدایت دیتا نافرمانی کرنیوالے لوگوں کو۔ ﴿24﴾ ع 3/8/9 |
| لَقَدْ نَصَرَكُمُ اللّٰهُ | البتہ یقیناً مدد کر چکا ہے اللہ تمہاری |
| فِيْ مَوَاطِنَ كَثِيْرَةٍ ۙ وَّيَوْمَ حُنَيْنٍ ۙ | بہت سی جگہوں میں اور حنین کے دن (بھی) |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| قُلْ | قول، اقوال، مقولہ، اقوالِ زریں۔ |
| اٰبَآؤُكُمْ | آباؤاجداد، آبائی علاقہ۔ |
| اَبْنَآؤُكُمْ | ابن، متبنّٰی، ابن الوقت، ابن قاسم۔ |
| اِخْوَانُكُمْ | اخوت، معاہدۂ مواخات۔ |
| اَزْوَاجُكُمْ | زوجہ، ازدواجی زندگی۔ |
| تِجَارَةٌ | تاجر، تجارت۔ |
| تَخْشَوْنَ | خشیتِ الٰہی (ڈر)۔ |
| كَسَادَهَا | کساد بازاری۔ |
| مَسٰكِنُ | ساکن، سکون، مسکن، سکنہ۔ |
| تَرْضَوْنَهَآ | رضائے الٰہی، راضی، مرضی۔ |
| بِاَمْرِهٖ | امر، آمر، مامور، امارتِ اسلامی۔ |
| يَهْدِي | ہدایت، ہادیٔ برحق۔ |
| الْفٰسِقِيْنَ | فسق و فجور، فاسق و فاجر۔ |
| نَصَرَكُمْ | ناصر، نصرت، انصار۔ |
| مَوَاطِنَ | وطن عزیز، آبائی وطن۔ |
| كَثِيْرَةٍ | کثیر، کثرت، اکثر، اکثریت۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قُلْ① | اِنْ | كَانَ | اٰبَآؤُكُمْ② | وَاَبْنَآؤُكُمْ② | وَاِخْوَانُكُمْ② |
| کہہ دیجیے | اگر | ہیں | تمہارے باپ | اور تمہارے بیٹے | اور تمہارے بھائی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَزْوَاجُكُمْ②③ | وَ | عَشِيْرَتُكُمْ② | وَاَمْوَالُ | اقْتَرَفْتُمُوْهَا④ |
| اور | تمہاری بیویاں | اور | تمہارا خاندان | اور (وہ) مال | (کہ) تم نے کمایا ہے اُن کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | تِجَارَةٌ⑤ | تَخْشَوْنَ | كَسَادَهَا | وَ | مَسٰكِنُ |
| اور | تجارت | (کہ) تم سب ڈرتے ہو | اُس کے مندا پڑ جانے سے | اور | (وہ) گھر (کہ) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تَرْضَوْنَهَآ | اَحَبَّ⑥ | اِلَيْكُمْ | مِّنَ اللّٰهِ | وَ | رَسُوْلِهٖ |
| تم سب پسند کرتے ہو اُنہیں | زیادہ محبوب ہیں | تمہاری طرف | اللہ سے | اور | اُس کے رسول |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَجِهَادٍ | فِيْ سَبِيْلِهٖ | فَتَرَبَّصُوْا | حَتّٰى | يَاْتِيَ اللّٰهُ⑦ |
| اور جہاد کرنے (سے) | اُس کے راستے میں | تو تم سب انتظار کرو | یہاں تک کہ | لے آئے اللہ |

ع 3 8 9

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِاَمْرِهٖ ط | وَاللّٰهُ | لَا | يَهْدِي | الْقَوْمَ الْفٰسِقِيْنَ ع (24) | لَقَدْ |
| اپنے حکم کو | اور اللہ | نہیں | ہدایت دیتا | سب نافرمانی کرنیوالے لوگوں کو | البتہ یقیناً |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| نَصَرَكُمُ | اللّٰهُ | فِيْ مَوَاطِنَ كَثِيْرَةٍ⑤ لا | وَّ | يَوْمَ حُنَيْنٍ لا |
| مدد کی تمہاری | اللہ نے | بہت سی جگہوں میں | اور | حنین کے دن (بھی) |

### ضروری وضاحت

① قُلْ قول سے بنا ہے، پڑھنے میں آسانی کے لیے و کو گرا دیا گیا ہے۔② کُمْ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ تمھارا، تمھاری، تمھارے یا اپنا، اپنی، اپنے، کیا جاتا ہے۔③ زوج کی نسبت مذکر کی طرف ہو تو اس کا ترجمہ بیویاں اور اگر مؤنث کی طرف ہو تو ترجمہ شوہر کیا جاتا ہے۔④ تُمْ کے بعد کوئی اور علامت لگائی ہو تو تُمْ اور اس علامت کے درمیان وْ کا اضافہ کیا جاتا ہے۔⑤ ۃ واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑥ أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔⑦ یہاں یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔

| | |
|---|---|
| اِذْ اَعْجَبَتْكُمْ كَثْرَتُكُمْ | جب خوش فہمی میں ڈال دیا تھا تمھیں تمہاری کثرت نے |
| فَلَمْ تُغْنِ عَنْكُمْ شَيْـًٔا | پس نہ کام آئی تمہارے کچھ بھی |
| وَّضَاقَتْ عَلَيْكُمُ الْاَرْضُ | اور تنگ ہوگئ تم پر زمین |
| بِمَا رَحُبَتْ | اس کے باوجود کہ وہ فراخ تھی |
| ثُمَّ وَلَّيْتُمْ مُّدْبِرِيْنَ ﴿25﴾ | پھر تم لوٹے پیٹھ پھیر کر۔ ﴿25﴾ |
| ثُمَّ اَنْزَلَ اللّٰهُ سَكِيْنَتَهٗ | پھر اللہ نے نازل کی اپنی سکینت |
| عَلٰى رَسُوْلِهٖ وَعَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ | اپنے رسول پر اور مومنوں پر |
| وَاَنْزَلَ جُنُوْدًا | اور اس نے نازل کیے (ایسے) لشکر (کہ) |
| لَّمْ تَرَوْهَا | نہیں تم نے دیکھا اُنہیں |
| وَعَذَّبَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ؕ | اور عذاب دیا (اُن لوگوں کو) جنہوں نے کفر کیا |
| وَذٰلِكَ جَزَآءُ الْكٰفِرِيْنَ ﴿26﴾ | اور یہی سزا ہے کافروں کی۔ ﴿26﴾ |
| ثُمَّ يَتُوْبُ اللّٰهُ مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ | پھر رجوع کرے گا اللہ اس کے بعد |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اَعْجَبَتْكُمْ : عجیب، تعجب، عجب۔ | مُّدْبِرِيْنَ : دبر (پیچھے)۔ |
| كَثْرَتُكُمْ : کثرت، کثیر، اکثر، اکثریت۔ | اَنْزَلَ : نازل، نزول، شانِ نزول۔ |
| تُغْنِ : غنی، مستغنی، اغنیاء۔ | سَكِيْنَتَهٗ : سکینت، سکون، تسکین۔ |
| شَيْـًٔا : شے، اشیائے خورد و نوش۔ | الْمُؤْمِنِيْنَ : ایمان، مؤمن، امن۔ |
| ضَاقَتْ : ضیق النفس، مضائقہ۔ | تَرَوْهَا : رؤیت ہلال کمیٹی، مرئی وغیر مرئی اشیاء۔ |
| عَلَيْكُمْ : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | كَفَرُوْا : کفر، کافر، کفار۔ |
| الْاَرْضُ : ارض و سما، قطعہ اَرض، اراضی۔ | جَزَآءُ : جزائے خیر، جزاک اللہ، جزا و سزا۔ |
| بِمَا : ماحول، ماتحت، ماجرا، ماورائے عدالت۔ | يَتُوْبُ : توبہ، تائب۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِذْ | اَعْجَبَتْكُمْ① | كَثْرَتُكُمْ | فَلَمْ | تُغْنِ① |
| جب | خوش فہمی میں ڈال دیا تھا تمہیں | تمہاری کثرت نے | پس نہ | کام آئی |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| عَنْكُمْ② | شَيْـًٔا | وَّ | ضَاقَتْ① | عَلَيْكُمُ | الْاَرْضُ | بِمَا |
| تمہارے | کچھ بھی | اور | تنگ ہوگئی | تم پر | زمین | اس کے باوجود کہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| رَحُبَتْ① | ثُمَّ | وَلَّيْتُمْ | مُّدْبِرِيْنَ ﴿25﴾ ج | ثُمَّ | اَنْزَلَ③ |
| وہ فراخ تھی | پھر | تم لوٹے | سب پیٹھ پھیر کر | پھر | نازل کی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اللّٰهُ | سَكِيْنَتَهٗ | عَلٰى رَسُوْلِهٖ | وَ | عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ | وَ |
| اللہ نے | اپنی سکینت | اپنے رسول پر | اور | سب مومنوں پر | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَنْزَلَ③ | جُنُوْدًا | لَّمْ تَرَوْهَا④ | وَ | عَذَّبَ |
| اُس نے نازل کیے | (ایسے) لشکر | (کہ) نہیں تم سب نے دیکھا اُنہیں | اور | عذاب دیا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا ط | وَ | ذٰلِكَ⑤ | جَزَآءُ |
| (اُن لوگوں کو) جن | سب نے کفر کیا | اور | یہی | سزا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الْكٰفِرِيْنَ ﴿26﴾ | ثُمَّ | يَتُوْبُ⑥ | اللّٰهُ | مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ⑦ |
| سب کافروں کی | پھر | رجوع کرے گا | اللہ | اِس کے بعد |

### ضروری وضاحت

① تْ اور تُ واحد مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔② یہاں عَنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔③ اَنْزَلَ کے شروع میں ''اَ'' فعل کے معنی میں تبدیلی لانے کے لیے ہے۔④ علامت وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگائی ہوتو اس کا ''ا'' گر جاتا ہے۔
⑤ ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، ضرورتاً ترجمہ یہ یا یہی کر دیا جاتا ہے دراصل بات میں زور ڈالنے کے لیے اشارہ بعید استعمال کیا جاتا ہے۔⑥ یہاں یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑦ اگر لفظ بَعْدِ سے پہلے مِنْ ہوتو اس مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔

| | |
|---|---|
| عَلٰى مَنْ يَّشَآءُ ؕ | جس پر وہ چاہے گا |
| وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿27﴾ | اور اللہ بہت بخشنے والا، نہایت رحم کرنیوالا ہے۔ ﴿27﴾ |
| يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا | اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! |
| اِنَّمَا الْمُشْرِكُوْنَ نَجَسٌ | درحقیقت مشرکین ناپاک ہیں |
| فَلَا يَقْرَبُوا الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ | تو نہ وہ قریب جائیں مسجد حرام کے |
| بَعْدَ عَامِهِمْ هٰذَا ۚ وَاِنْ | اپنے اس سال کے بعد اور اگر |
| خِفْتُمْ عَيْلَةً فَسَوْفَ | تمہیں ڈر ہو مفلسی کا تو عنقریب |
| يُغْنِيْكُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖٓ | غنی کر دے گا تمہیں اللہ اپنے فضل سے |
| اِنْ شَآءَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ | اگر اس نے چاہا، بے شک اللہ |
| عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ﴿28﴾ | خوب جاننے والا بڑا حکمت والا ہے۔ ﴿28﴾ |
| قَاتِلُوا الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ | تم قتال کرو اُن لوگوں سے جو نہیں ایمان لاتے |
| بِاللّٰهِ وَلَا بِالْيَوْمِ الْاٰخِرِ | اللہ پر اور نہ یومِ آخرت پر |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَلٰى | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | هٰذَا | : ہذا من فضل ربی، لہٰذا۔ |
| يَّشَآءُ | : ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ | خِفْتُمْ | : خوف، خائف۔ |
| غَفُوْرٌ | : مغفرت، استغفار۔ | يُغْنِيْكُمُ | : غنی، غنا۔ |
| رَّحِيْمٌ | : رحمت، رحم، رحیم، رحمٰن، مرحوم۔ | عَلِيْمٌ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| نَجَسٌ | : نجس، نجاست۔ | حَكِيْمٌ | : حکمت، حکیم۔ |
| يَقْرَبُوا | : قریب، قرب وجوار، قربت، تقرب۔ | قَاتِلُوا | : قتال، قتل، قاتل، مقتول۔ |
| الْحَرَامَ | : مسجد حرام، حرمت قرآن، حرمت رسول۔ | بِالْيَوْمِ | : یوم، ایام، یوم آخرت، یوم آزادی۔ |
| عَامِهِمْ | : عام الحزن، عام الفیل۔ | الْاٰخِرِ | : آخر، آخری، فکر آخرت۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَلٰى مَنۡ | يَّشَآءُ ؕ | وَ | اللّٰهُ | غَفُوۡرٌ ① | رَّحِيۡمٌ ① (27) |
| (اس) پر جسے | وہ چاہے گا | اور | اللہ | بہت بخشنے والا | نہایت رحم کرنیوالا (ہے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يٰۤاَيُّهَا ② | الَّذِيۡنَ | اٰمَنُوۡۤا | اِنَّمَا ③ | الۡمُشۡرِكُوۡنَ |
| اے | (وہ لوگو) جو | ایمان لائے ہو! | درحقیقت | سب مشرکین |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| نَجَسٌ | فَلَا | يَقۡرَبُوا | الۡمَسۡجِدَ الۡحَرَامَ | بَعۡدَ عَامِهِمۡ هٰذَا ۚ |
| ناپاک ہیں | تو نہ | وہ سب قریب جائیں | مسجد حرام کے | اپنے اس سال کے بعد |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَاِنۡ | خِفۡتُمۡ | عَيۡلَةً ④ | فَسَوۡفَ | يُغۡنِيۡكُمُ ⑤ |
| اور اگر | تمہیں ڈر ہو | مفلسی کا | تو عنقریب | غنی کردے گا تمہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اللّٰهُ | مِنۡ فَضۡلِهٖۤ | اِنۡ | شَآءَ ؕ | اِنَّ | اللّٰهَ |
| اللہ | اپنے فضل سے | اگر | اُس نے چاہا | بے شک | اللہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَلِيۡمٌ ① | حَكِيۡمٌ ① (28) | قَاتِلُوا | الَّذِيۡنَ |
| خوب جاننے والا | بڑا حکمت والا ہے | تم سب قتال کرو | (اُن لوگوں سے) جو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَا يُؤۡمِنُوۡنَ ⑥ | بِاللّٰهِ | وَلَا | بِالۡيَوۡمِ الۡاٰخِرِ ⑦ |
| نہیں وہ سب ایمان لاتے | اللہ پر | اور نہ | یومِ آخرت پر |

### ضروری وضاحت

① اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔② یا اور اَيُّهَا دونوں کا ملا کر ترجمہ اے ہے اَيُّهَا صرف اس وقت آتا ہے جب اس کے بعد والے اسم کے شروع میں اَلۡ ہو۔③ اِنَّ کے ساتھ مَا ہو تو اس میں صرف یونہی ہے کا مفہوم ہوتا ہے۔④ ۃ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑤ یہاں یُ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑥ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہو تو اس میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔⑦ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب، بوجہ کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَلَا يُحَرِّمُوْنَ مَا حَرَّمَ اللّٰهُ | اور نہ وہ حرام سمجھتے جسے حرام ٹھہرایا اللہ نے |
| وَرَسُوْلُهٗ وَلَا يَدِيْنُوْنَ | اور اس کے رسول نے اور نہ وہ اختیار کرتے ہیں |
| دِيْنَ الْحَقِّ مِنَ الَّذِيْنَ | دینِ حق کو ان لوگوں میں سے جو |
| اُوْتُوا الْكِتٰبَ حَتّٰى يُعْطُوا الْجِزْيَةَ | دیے گئے کتاب یہاں تک کہ وہ دیں جزیہ |
| عَنْ يَّدٍ وَّهُمْ صٰغِرُوْنَ ﴿29﴾ | (اپنے) ہاتھ سے اس حال میں کہ وہ ذلیل ہوں۔ ﴿29﴾ |
| وَقَالَتِ الْيَهُوْدُ عُزَيْرُ ابْنُ اللّٰهِ | اور کہا یہودیوں نے ''عزیر'' اللہ کا بیٹا ہے |
| وَقَالَتِ النَّصٰرَى الْمَسِيْحُ ابْنُ اللّٰهِ ؕ | اور کہا نصاریٰ نے ''مسیح'' اللہ کا بیٹا ہے |
| ذٰلِكَ قَوْلُهُمْ بِاَفْوَاهِهِمْ ۚ | یہ اُن کی بات ہے اُن کے مونہوں کی |
| يُضَاهِـُٔوْنَ قَوْلَ | وہ مشابہت کرتے ہیں (ان لوگوں کی) بات کی |
| الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ قَبْلُ ؕ | جنہوں نے کفر کیا (ان) سے پہلے |
| قٰتَلَهُمُ اللّٰهُ ۚ | غارت کرے اُنہیں اللہ |
| اَنّٰى يُؤْفَكُوْنَ ﴿30﴾ | کہاں وہ بہکائے جا رہے ہیں۔ ﴿30﴾ |

ع 4/5/10

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَا | : لاعلاج، لاجواب، لاعلم، لاپروا۔ | الْجِزْيَةَ | : جزیہ۔ |
| يُحَرِّمُوْنَ | حَرَّمَ : حرام، محرم، تحریم، حرمت۔ | يَّدٍ | : ید بیضاء، ید طولیٰ، ذوالیدین۔ |
| مَا | : ماحول، ماتحت، ماجرا، ماورائے عدالت۔ | قَالَتِ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| يَدِيْنُوْنَ | : دین ودنیا، دینِ حق، ادیانِ عالم۔ | ابْنُ | : ابن، متبنّیٰ، ابن الوقت، ابن القاسم۔ |
| الْحَقِّ | : حق وباطل، حقیقت، حق گوئی، حقوق۔ | بِاَفْوَاهِهِمْ | : افواہ، افواہیں۔ |
| مِنَ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | كَفَرُوْا | : کفر، کافر، کفار، کفارِ مکہ۔ |
| حَتّٰى | : حتیٰ کہ، حتی الوسع، حتی الامکان۔ | قَبْلُ | : قبل از وقت، قبل از غذا۔ |
| يُعْطُوا | : عطیہ، عطیات۔ | قٰتَلَهُمُ | : قتل، قاتل، قتال، مقتول۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا يُحَرِّمُوْنَ ① | مَا | حَرَّمَ | اللّٰهُ ② | وَرَسُوْلُهٗ |
| اور | نہ وہ سب حرام سمجھتے | جسے | حرام ٹھہرایا | اللہ نے | اور اُس کے رسول نے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا يَدِيْنُوْنَ ① | دِيْنَ الْحَقِّ | مِنَ الَّذِيْنَ | اُوْتُوا |
| اور | نہ وہ سب اختیار کرتے ہیں | دینِ حق کو | (اُن لوگوں) میں سے جو | سب دیے گئے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الْكِتٰبَ | حَتّٰى | يُعْطُوا | الْجِزْيَةَ ③ | عَنْ يَّدٍ | وَّهُمْ |
| کتاب | یہاں تک کہ | وہ سب دیں | جزیہ | (اپنے) ہاتھ سے | اور وہ |

ع 4 5 10

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| صٰغِرُوْنَ ع ﴿29﴾ | وَقَالَتِ ④ | الْيَهُوْدُ | عُزَيْرُ | ابْنُ اللّٰهِ | وَقَالَتِ ④ |
| سب ذلیل ہوں | اور کہا | یہودیوں نے | عزیر | اللہ کا بیٹا ہے | اور کہا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| النَّصٰرَى | الْمَسِيْحُ | ابْنُ اللّٰهِ ط | ذٰلِكَ ⑤ | قَوْلُهُمْ | بِاَفْوَاهِهِمْ ج |
| نصاریٰ نے | مسیح | اللہ کا بیٹا ہے | یہ | اُن کی بات ہے | اُن کے مونہوں کی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يُضَاهِــُٔوْنَ | قَوْلَ الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | مِنْ قَبْلُ ط |
| وہ سب مشابہت کرتے ہیں | (اُن لوگوں کی) بات کی جن | سب نے کفر کیا | (ان) سے پہلے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| قٰتَلَهُمُ | اللّٰهُ ② ج | اَنّٰى | يُؤْفَكُوْنَ ⑥ ﴿30﴾ |
| غارت کرے اُنہیں | اللہ | کہاں | وہ سب بہکائے جا رہے ہیں |

**ضروری وضاحت**

①لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہو تو اس میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔②فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں پیش ہو وہ اس فعل کا فاعل ہوتا ہے۔③ۃ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔④تِ فعل کے آخر میں واحد مؤنث کی علامت ہے اگلے لفظ سے ملاتے ہوئے اسے زیر دیتے ہیں اور اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑤ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، ضرورتاً ترجمہ یہ کر دیا جاتا ہے۔⑥فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو ترجمہ کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اِتَّخَذُوۡۤا اَحۡبَارَهُمۡ | انہوں نے بنالیا ہے اپنے علما کو |
| وَرُهۡبَانَهُمۡ اَرۡبَابًا | اور اپنے درویشوں کو (اپنا) رب، |
| مِّنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ وَالۡمَسِيۡحَ ابۡنَ مَرۡيَمَ ۚ | اللہ کے سوا اور مسیح بن مریم کو (بھی) |
| وَمَاۤ اُمِرُوۡۤا اِلَّا لِيَعۡبُدُوۡۤا | حالانکہ نہیں وہ حکم دیے گئے مگر یہ کہ وہ عبادت کریں |
| اِلٰهًا وَّاحِدًا ۚ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ | ایک معبود کی، نہیں ہے کوئی معبود مگر وہی |
| سُبۡحٰنَهٗ عَمَّا يُشۡرِكُوۡنَ ﴿31﴾ | پاک ہے وہ اس سے جو وہ شریک بناتے ہیں۔ ﴿31﴾ |
| يُرِيۡدُوۡنَ اَنۡ يُّطۡفِـُٔوۡا نُوۡرَ اللّٰهِ | (دراصل) وہ چاہتے ہیں کہ وہ بجھا دیں اللہ کے نور کو |
| بِاَفۡوَاهِهِمۡ وَيَاۡبَى اللّٰهُ اِلَّاۤ اَنۡ | اپنے مونہوں سے اور انکار کرتا ہے اللہ مگر یہ کہ |
| يُّتِمَّ نُوۡرَهٗ وَلَوۡ كَرِهَ الۡكٰفِرُوۡنَ ﴿32﴾ | وہ پورا کرے گا اپنا نور اور اگرچہ ناپسند کریں کافر۔ ﴿32﴾ |
| هُوَ الَّذِىۡۤ اَرۡسَلَ رَسُوۡلَهٗ بِالۡهُدٰى | (اللہ) وہ ہے جس نے بھیجا اپنا رسول ہدایت کے ساتھ |
| وَدِيۡنِ الۡحَـقِّ لِيُظۡهِرَهٗ | اور دین حق (کیساتھ) تاکہ وہ غالب کردے اُسے |
| عَلَى الدِّيۡنِ كُلِّهٖ ۙ | اُس کے سب دینوں پر |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِتَّخَذُوۡۤا | اخذ، ماخوذ، مؤاخذہ۔ | يُرِيۡدُوۡنَ | ارادہ، مراد، مرید۔ |
| رُهۡبَانَهُمۡ | راہب، رہبانیت۔ | بِاَفۡوَاهِهِمۡ | افواہ، افواہیں۔ |
| اَرۡبَابًا | رب، ارباب، مربی، ارباب اختیار۔ | يُّتِمَّ | تمام، اتمام حجت، تمت بالخیر۔ |
| ابۡنَ | عیسیٰ ابن مریم، ابن عمر، ابنائے جامعہ۔ | كَرِهَ | کراہت، مکروہ۔ |
| اُمِرُوۡۤا | امر، امیر، امارت، مامور۔ | الۡكٰفِرُوۡنَ | کفر، کافر، کفار، کفار مکہ۔ |
| لِيَعۡبُدُوۡۤا | عبد، عابد، معبود، عبادت۔ | اَرۡسَلَ | رسل، رسول، مرسل۔ |
| سُبۡحٰنَهٗ | تسبیح، سبحان تیری قدرت، سبحان اللہ۔ | بِالۡهُدٰى | ہدایت، ہادیٔ برحق، ہادیٔ عالم۔ |
| يُشۡرِكُوۡنَ | شرک، مشرک، شرکاء۔ | كُلِّهٖ | کل نمبر، کل کائنات، کل جہان۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِتَّخَذُوۡٓا | اَحۡبَارَهُمۡ | وَرُهۡبَانَهُمۡ | اَرۡبَابًا | مِّنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ ① |
| اُن سب نے بنالیا | اپنے علما کو | اور اپنے درویشوں کو | رب | اللہ کے سوا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | الۡمَسِيۡحَ ابۡنَ مَرۡيَمَ ۚ | وَمَآ | اُمِرُوۡٓا ② | اِلَّا |
| اور | مسیح بن مریم کو (بھی) | حالانکہ نہیں | وہ سب حکم دیے گئے | مگر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لِيَعۡبُدُوۡٓا | اِلٰهًا وَّاحِدًا ۚ | لَآ اِلٰهَ ③ | اِلَّا | هُوَ ؕ | سُبۡحٰنَهٗ |
| یہ کہ وہ سب عبادت کریں | ایک معبود کی | کوئی معبود نہیں | مگر | وہی | پاک ہے وہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَمَّا ④ | يُشۡرِكُوۡنَ (31) | يُرِيۡدُوۡنَ | اَنۡ | يُّطۡفِـُٔوۡا |
| (اس) سے جو | وہ سب شریک بناتے ہیں | وہ سب چاہتے ہیں | کہ | وہ سب بجھادیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| نُوۡرَ اللّٰهِ | بِاَفۡوَاهِهِمۡ | وَيَاۡبَى ⑤ | اللّٰهُ | اِلَّآ | اَنۡ يُّتِمَّ |
| اللہ کے نور کو | اپنے مونہوں سے | اور انکار کرتا ہے | اللہ | مگر | یہ کہ وہ پورا کرے گا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نُوۡرَهٗ ⑥ | وَلَوۡ | كَرِهَ | الۡكٰفِرُوۡنَ (32) | هُوَ الَّذِىۡٓ | اَرۡسَلَ | رَسُوۡلَهٗ ⑥ |
| اپنا نور | اور اگرچہ | ناپسند کریں | سب کافر | وہی ہے جس نے | بھیجا | اپنا رسول |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِالۡهُدٰى | وَ | دِيۡنِ الۡحَقِّ | لِيُظۡهِرَهٗ ⑦ | عَلَى الدِّيۡنِ كُلِّهٖ ۙ |
| ہدایت کے ساتھ | اور | دین حق (کیساتھ) | تا کہ وہ غالب کردے اُسے | اُس کے سب دینوں پر |

## ضروری وضاحت

① اگر لفظ دُوۡنِ سے پہلے مِنۡ ہو تو اس مِنۡ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ ② فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر ہو تو اس میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ③ لَا کے بعد اسم کے آخر میں زبر ہو تو اس میں پوری جنس کی نفی ہوتی ہے اور ترجمہ کوئی نہیں کیا جاتا ہے۔ ④ عَمَّا دراصل عَنۡ + مَا مجموعہ ہے۔ ⑤ یہاں یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ⑥ فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔ ⑦ هٗ فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ اُسے یا اس کو کیا جاتا ہے۔

النصف

| | |
|---|---|
| وَلَوْ كَرِهَ الْمُشْرِكُوْنَ ﴿33﴾ | اور اگرچہ ناپسند کریں مشرکین ۔﴿33﴾ |
| يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنَّ | اے لوگو جو ایمان لائے ہو! بے شک |
| كَثِيْرًا مِّنَ الْاَحْبَارِ وَالرُّهْبَانِ | بہت سے علماء اور درویشوں میں سے |
| لَيَاْكُلُوْنَ اَمْوَالَ النَّاسِ | یقیناً کھا جاتے ہیں لوگوں کے مال |
| بِالْبَاطِلِ وَيَصُدُّوْنَ | باطل (طریقے) سے اور وہ روکتے ہیں |
| عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ وَالَّذِيْنَ | اللہ کے راستے سے اور وہ لوگ جو |
| يَكْنِزُوْنَ الذَّهَبَ وَالْفِضَّةَ | جمع کر کے رکھتے ہیں سونا اور چاندی |
| وَلَا يُنْفِقُوْنَهَا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۙ | اور نہیں خرچ کرتے اسے اللہ کی راہ میں |
| فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ ۙ﴿34﴾ | تو خوشخبری سنا دیں اُنہیں دردناک عذاب کی ۔﴿34﴾ |
| يَّوْمَ يُحْمٰى عَلَيْهَا فِيْ نَارِ جَهَنَّمَ | جس دن تپایا جائیگا اس (سونا چاندی) کو جہنم کی آگ میں |
| فَتُكْوٰى بِهَا جِبَاهُهُمْ | پھر داغا جائے گا اُن سے اُن کی پیشانیوں کو |
| وَجُنُوْبُهُمْ وَظُهُوْرُهُمْ ؕ | اور اُن کے پہلوؤں کو اور اُن کی پیٹھوں کو، |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَرِهَ | : مکروہ، کراہت۔ | لَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| الْمُشْرِكُوْنَ | : شرک، شریک، شراکت، مشرک۔ | يُنْفِقُوْنَهَا | : نان ونفقہ، انفاق فی سبیل اللہ۔ |
| اٰمَنُوْٓا | : ایمان، مؤمن، امن۔ | فِيْ | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت، فی زمانہ۔ |
| كَثِيْرًا | : کثیر، کثرت، اکثر، اکثریت۔ | فَبَشِّرْهُمْ | : بشارت، بشیر، مبشر۔ |
| مِّنَ | : من جانب، من حیث القوم، من وعن۔ | اَلِيْمٍ | : الم ناک حادثہ، رنج والم۔ |
| الرُّهْبَانِ | : رہبانیت، راہب۔ | يَّوْمَ | : یوم، ایام، یوم آخرت، یوم آزادی۔ |
| لَيَاْكُلُوْنَ | : اکل وشرب، ماکولات ومشروبات۔ | عَلَيْهَا | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| سَبِيْلِ | : فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔ | نَارِ | : یہ خاکی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَلَوْ | كَرِهَ | الْمُشْرِكُوْنَ ﴿33﴾ | يٰٓاَيُّهَا① | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْٓا |
| اور اگرچہ | ناپسند کریں | سب مشرک | اے | (وہ لوگو) جو | سب ایمان لائے ہو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | كَثِيْرًا مِّنَ الْاَحْبَارِ | وَ | الرُّهْبَانِ | لَيَاْكُلُوْنَ |
| بے شک | بہت سے علما | اور | درویش | یقیناً وہ سب کھا جاتے ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَمْوَالَ النَّاسِ② | بِالْبَاطِلِ | وَ | يَصُدُّوْنَ | عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ |
| لوگوں کے مال | باطل (طریقے) سے | اور | وہ سب روکتے ہیں | اللہ کے راستے سے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الَّذِيْنَ | يَكْنِزُوْنَ | الذَّهَبَ② | وَ | الْفِضَّةَ②③ | وَلَا |
| اور | (وہ لوگ) جو | وہ سب جمع کر کے رکھتے ہیں | سونا | اور | چاندی | اور نہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يُنْفِقُوْنَهَا | فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۙ | فَبَشِّرْهُمْ | بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ④ ﴿34﴾ ۙ |
| وہ سب خرچ کرتے اُنہیں | اللہ کی راہ میں | تو خوشخبری سنا دیں اُنہیں | بہت دردناک عذاب کی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يَّوْمَ | يُحْمٰى⑤ | عَلَيْهَا⑥ | فِيْ نَارِ جَهَنَّمَ | فَتُكْوٰى③⑤ | بِهَا |
| جس دن | تپایا جائے گا | اُس (سونا چاندی) کو | جہنم کی آگ میں | پھر داغا جائے گا | اُن سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| جِبَاهُهُمْ⑦ | وَ | جُنُوْبُهُمْ⑦ | وَ | ظُهُوْرُهُمْ⑦ ؕ |
| اُن کی پیشانیوں کو | اور | اُن کے پہلوؤں کو | اور | اُن کی پیٹھوں کو |

**ضروری وضاحت**

①یَا اور اَیُّھَا دونوں کا ملا کر ترجمہ اے ہے۔②فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔③ةَ اور تَ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔④اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے اسی لیے ترجمہ بہت ہے۔⑤جب یُ اور تُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس فعل میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔⑥عَلٰی کا اصل ترجمہ پر ہے یہاں ضرورتاً ترجمہ کو کیا گیا ہے۔⑦ھُمْ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ انکا، انکی، انکے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| هٰذَا مَا كَنَزْتُمْ | (اور کہا جائے گا) یہ ہے جو تم نے جمع کر کے رکھا |
| لِاَنْفُسِكُمْ فَذُوْقُوْا | اپنے نفسوں کے لیے، تو مزا چکھو (اس کا) |
| مَا كُنْتُمْ تَكْنِزُوْنَ ﴿35﴾ | جو تھے تم جمع کر کے رکھتے۔ ﴿35﴾ |
| اِنَّ عِدَّةَ الشُّهُوْرِ عِنْدَ اللّٰهِ | بے شک شمار مہینوں کا اللہ کے نزدیک |
| اثْنَا عَشَرَ شَهْرًا فِيْ كِتٰبِ اللّٰهِ | بارہ مہینے ہیں اللہ کی کتاب میں |
| يَوْمَ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ | جس دن اس نے پیدا کیا آسمانوں اور زمین کو |
| مِنْهَآ اَرْبَعَةٌ حُرُمٌ ؕ | اُن میں سے چار (مہینے) حرمت والے ہیں |
| ذٰلِكَ الدِّيْنُ الْقَيِّمُ ۙ۬ | یہی سیدھا دین ہے، |
| فَلَا تَظْلِمُوْا فِيْهِنَّ اَنْفُسَكُمْ | تو نہ تم ظلم کرو ان میں اپنی جانوں پر |
| وَقَاتِلُوا الْمُشْرِكِيْنَ كَآفَّةً | اور لڑو مشرکوں سے اکٹھے ہو کر |
| كَمَا يُقَاتِلُوْنَكُمْ كَآفَّةً ؕ | جیسا کہ وہ لڑتے ہیں تم سے اکٹھے ہو کر |
| وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ | اور جان لو کہ بے شک اللہ |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| هٰذَا | : حامل رقعہ ہذا، لہٰذا، ہذا من فضل ربی۔ | مِنْهَآ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| مَا | : ماحول، ماتحت، ماجرا، ماورائے عدالت۔ | اَرْبَعَةٌ | : حدود اربعہ، آئمہ اربعہ، رباعیات، مربع۔ |
| لِاَنْفُسِكُمْ | : نفس، نفسانفسی، نفوسِ قدسیہ۔ | حُرُمٌ | : حرمت، محرم۔ |
| فَذُوْقُوْا | : ذائقہ، بدذائقہ، ذائقہ دار، ذوق۔ | الْقَيِّمُ | : قائم مقام، قائم ودائم۔ |
| عِدَّةَ | : عدت، تعداد، متعدد، عدد۔ | تَظْلِمُوْا | : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ |
| عِنْدَ | : عندالطلب، عنداللہ ماجور ہوں۔ | قَاتِلُوا | : قتل، قاتل، مقتول، قتال۔ |
| خَلَقَ | : خالق، مخلوق، خلقت، تخلیق۔ | كَمَا | : کماحقہ، کالعدم/ ماحول، ماتحت، ماجرا۔ |
| الْاَرْضَ | : ارض وسماء، قطعہ اراضی، ارض مقدس۔ | اعْلَمُوْٓا | : علم، عالم، معلوم، تعلیم۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| هٰذَا | مَا | كَنَزْتُمْ | لِاَنْفُسِكُمْ ① |
| (اور کہا جائے گا) یہ ہے | جو | تم نے جمع کر کے رکھا ہے | اپنے نفسوں کے لیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَذُوْقُوْا | مَا | كُنْتُمْ تَكْنِزُوْنَ ② (35) | اِنَّ | عِدَّةَ ③ | الشُّهُوْرِ |
| توسب مزا چکھو (اس کا) | جو | تھے تم سب جمع کر کے رکھتے | بیشک | شمار | مہینوں کا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عِنْدَ اللّٰهِ | اثْنَا عَشَرَ ④ | شَهْرًا | فِيْ كِتٰبِ اللّٰهِ | يَوْمَ |
| اللہ کے نزدیک | بارہ | مہینے ہیں | اللہ کی کتاب میں | جس دن |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| خَلَقَ | السَّمٰوٰتِ ③ | وَالْاَرْضَ | مِنْهَآ | اَرْبَعَةٌ ③ | حُرُمٌ ؕ |
| اُس نے پیدا کیا | آسمانوں کو | اور زمین کو | اُن میں سے | چار | حرمت والے ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ذٰلِكَ ⑤ | الدِّيْنُ | الْقَيِّمُ ۙ۬ | فَلَا تَظْلِمُوْا ⑥ | فِيْهِنَّ |
| یہی | دین ہے | سیدھا | تو نہ تم سب ظلم کرو | اِن میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَنْفُسَكُمْ | وَ | قَاتِلُوا | الْمُشْرِكِيْنَ | كَآفَّةً ③ | كَمَا |
| اپنی جانوں پر | اور | تم سب لڑو | سب مشرکوں سے | اکٹھے | جیسا کہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يُقَاتِلُوْنَكُمْ | كَآفَّةً ③ ؕ | وَ | اعْلَمُوْٓا ⑦ | اَنَّ | اللّٰهَ |
| وہ سب لڑتے ہیں تم سے | اکٹھے | اور | تم سب جان لو | کہ بے شک | اللہ |

**ضروری وضاحت**

① كُمْ اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ تمھارا، تمھاری، تمھارے یا اپنا، اپنی، اپنے، کیا جاتا ہے۔② تُمْ اور تَ دونوں کا ملا کر ترجمہ تم کیا گیا ہے۔③ ة اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔④ اِثْنَانِ دو اور عَشَرَ دس پر بولا جاتا ہے، دو اور دس ملا کر تعداد بارہ بنتی ہے۔⑤ ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، کبھی ضرورتاً ترجمہ یہ بھی کر دیا جاتا ہے۔⑥ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْا ہو تو اس میں سب کے لیے کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔⑦ فعل کے شروع میں اُ اور آخر میں وْا ہو تو اس میں عموماً کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| مَعَ الْمُتَّقِيْنَ ﴿36﴾ | پرہیزگاروں کے ساتھ ہے۔ ﴿36﴾ |
| اِنَّمَا النَّسِیْٓءُ زِيَادَةٌ فِي الْكُفْرِ | درحقیقت مہینوں کو آگے پیچھے کرنا زیادتی ہے کفر میں |
| يُضَلُّ بِهِ الَّذِيْنَ | گمراہ کیے جاتے ہیں اس کی وجہ سے (وہ لوگ) جنہوں نے |
| كَفَرُوْا يُحِلُّوْنَهٗ | کفر کیا وہ حلال کر لیتے ہیں اُس کو |
| عَامًا وَّيُحَرِّمُوْنَهٗ | (ایک) سال اور حرام کر دیتے ہیں اُس کو |
| عَامًا لِّيُوَاطِـُٔوْا عِدَّةَ | (دوسرے) سال تا کہ وہ پوری کریں گنتی |
| مَا حَرَّمَ اللّٰهُ | (ان مہینوں کی) جو حرام ٹھہرائے اللہ نے |
| فَيُحِلُّوْا مَا حَرَّمَ اللّٰهُ ؕ | تو وہ حلال کر لیتے ہیں جس کو حرام کیا اللہ نے |
| زُيِّنَ لَهُمْ سُوْٓءُ اَعْمَالِهِمْ ؕ | مزین کر دیے گئے اُن کے لیے اُنکے بُرے اعمال |
| وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْكٰفِرِيْنَ ﴿37﴾ ع | اور اللہ نہیں ہدایت دیتا کافر قوم کو۔ ﴿37﴾ ع |
| يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَا لَكُمْ | اے (وہ لوگو) جو ایمان لائے ہو! کیا ہوا تمہیں |
| اِذَا قِيْلَ لَكُمُ انْفِرُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ | جب کہا جائے تم سے (کہ) تم نکلو اللہ کی راہ میں |

ع 5/8/11

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَعَ | : مع اہل وعیال، معیت۔ | عِدَّةَ | : عدد، عدت، تعداد۔ |
| الْمُتَّقِيْنَ | : متقی و پرہیزگار، تقوی۔ | مَا | : ماحول، ماتحت، ماجرا، ماورائے عدالت۔ |
| زِيَادَةٌ | : زیادہ، زائد، مزید۔ | زُيِّنَ | : مزین، تزئین وآرائش، زینت۔ |
| فِي | : فی الحال، فی الفور، فی الوقت۔ | سُوْٓءُ | : سوءظن، علمائے سوء، اعمال سیئہ۔ |
| يُضَلُّ | : ضلالت وگمراہی۔ | لَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| يُحِلُّوْنَهٗ | : حلال، حلت وحرمت، حلال وحرام۔ | يَهْدِي | : ہدایت، ہادیٔ برحق، ہادیٔ عالم۔ |
| عَامًا | : عام الحزن، عام الفیل۔ | قِيْلَ | قول، مقولہ، مقالہ، اقوال، قائل۔ |
| يُحَرِّمُوْنَهٗ | : حرام، حرمت، محرمات۔ | سَبِيْلِ | : فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔ |

| مَعَ | الۡمُتَّقِيۡنَ ﴿36﴾ | اِنَّمَا① | النَّسِیۡٓءُ | زِيَادَةٌ② |
|---|---|---|---|---|
| ساتھ ہے | سب پرہیزگاروں کے | درحقیقت | (مہینوں کو) آگے پیچھے کرنا | زیادتی ہے |

| فِی الۡكُفۡرِ | يُضَلُّ③ | بِهِ | الَّذِيۡنَ | كَفَرُوۡا |
|---|---|---|---|---|
| کفر میں | وہ گمراہ کیے جاتے ہیں | اس کی وجہ سے | (وہ لوگ) جن | سب نے کفر کیا |

| يُحِلُّوۡنَهٗ | عَامًا | وَّ | يُحَرِّمُوۡنَهٗ | عَامًا |
|---|---|---|---|---|
| وہ سب حلال کر لیتے ہیں اُسکو | (ایک) سال | اور | وہ سب حرام کر دیتے ہیں اُسکو | (دوسرے) سال |

| لِّيُوَاطِـُٔوۡا | عِدَّةَ② | مَا | حَرَّمَ | اللّٰهُ | فَيُحِلُّوۡا |
|---|---|---|---|---|---|
| تاکہ وہ سب پوری کریں | گنتی | جو | حرام ٹھہرائے | اللہ نے | تو وہ سب حلال کر لیتے ہیں |

| مَا | حَرَّمَ اللّٰهُ ؕ | زُيِّنَ④ | لَهُمۡ | سُوۡٓءُ اَعۡمَالِهِمۡ ؕ | وَاللّٰهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| جس کو | حرام کیا اللہ نے | مزین کر دیے گئے | اُن کے لیے | اُن کے بُرے اعمال | اور اللہ |

ع 5 8 11

| لَا يَهۡدِى⑤ | الۡقَوۡمَ الۡكٰفِرِيۡنَ ﴿37﴾ ع | يٰۤاَيُّهَا⑥ | الَّذِيۡنَ | اٰمَنُوۡا |
|---|---|---|---|---|
| نہیں ہدایت دیتا | سب کافر قوم کو | اے | (وہ لوگو) جو | سب ایمان لائے ہو |

| مَا لَكُمۡ | اِذَا | قِيۡلَ | لَكُمُ | انۡفِرُوۡا⑦ | فِىۡ سَبِيۡلِ اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| کیا ہوا تمہیں | جب | کہا جائے | تم سے | (کہ) تم سب نکلو | اللہ کی راہ میں |

## ضروری وضاحت

① اِنَّ کے ساتھ مَا ہو تو اس میں صرف یونہی ہے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ② ة واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ③ فعل کے شروع میں ی پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ④ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر ہو تو اس میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑤ یہاں ی کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ⑥ یَا اور اَیُّهَا دونوں کا ملا کر ترجمہ اے ہے۔ ⑦ فعل کے شروع میں اُ اور آخر میں وۡا ہو تو اس میں عموماً کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اثَّاقَلْتُمْ اِلَى الْاَرْضِ ؕ | (تو) تم بوجھل ہو جاتے ہو زمین کی طرف |
| اَرَضِيْتُمْ بِالْحَيٰوةِ الدُّنْيَا | کیا تم خوش ہو گئے ہو دنیوی زندگی پر |
| مِنَ الْاٰخِرَةِ ۚ | آخرت کے مقابلے میں |
| فَمَا مَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا | پس نہیں ہے دنیوی زندگی کا فائدہ |
| فِي الْاٰخِرَةِ اِلَّا قَلِيْلٌ ﴿38﴾ | آخرت کے مقابلے میں مگر بہت تھوڑا۔ ﴿38﴾ |
| اِلَّا تَنْفِرُوْا يُعَذِّبْكُمْ | اگر نہیں تم نکلو گے (تو) وہ عذاب دے گا تمہیں |
| عَذَابًا اَلِيْمًا ۙ۬ وَّيَسْتَبْدِلْ | دردناک عذاب اور بدل کر لے آئے گا |
| قَوْمًا غَيْرَكُمْ | کسی (اور) قوم کو تمہارے علاوہ |
| وَلَا تَضُرُّوْهُ شَيْـًٔا ؕ | اور نہ تم بگاڑ سکو گے اُس کا کچھ بھی |
| وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿39﴾ | اور اللہ ہر چیز پر خوب قادر ہے۔ ﴿39﴾ |
| اِلَّا تَنْصُرُوْهُ فَقَدْ نَصَرَهُ اللّٰهُ | اگر نہ تم مدد کرو گے اس کی تو یقیناً مدد کر چکا ہے اسکی اللہ |
| اِذْ اَخْرَجَهُ الَّذِيْنَ | جب نکال دیا تھا اُسے (اُن لوگوں نے) جنہوں نے |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اثَّاقَلْتُمْ | ثقیل، ثقل، کشش ثقل۔ | قَلِيْلٌ | قلیل، الاقلیل، قلت و کثرت۔ |
| اِلَى | مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ | يُعَذِّبْكُمْ | عذاب، عذاب الٰہی، عذاب جہنم۔ |
| الْاَرْضِ | ارض و سما، حشرات الارض، کرّہ اَرض۔ | اَلِيْمًا | الم ناک حادثہ، رنج والم۔ |
| رَضِيْتُمْ | راضی، رضا، رضائے الٰہی، مرضی۔ | يَسْتَبْدِلْ | تبدیل، متبادل، تبادلہ۔ |
| بِالْحَيٰوةِ | موت و حیات، حیاتی و مماتی۔ | تَضُرُّوْهُ | مضر صحت، ضرر رساں۔ |
| الْاٰخِرَةِ | آخری، فکر آخرت، اُخروی زندگی۔ | قَدِيْرٌ | قادر، قدیر، قدرت۔ |
| مَتَاعُ | مال و متاع، متاع عزیز، متاع کارواں۔ | تَنْصُرُوْهُ | نصرت، ناصر، منصور۔ |
| اِلَّا | اِلا ماشاءاللہ، اِلاّقلیل، اِلا یہ کہ۔ | اَخْرَجَهُ | اخراج، خارج، خروج، وزیر خارجہ۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اثَّاقَلْتُمْ | اِلَى الْاَرْضِ ؕ | اَ | رَضِيْتُمْ | بِالْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ① |
| (تو) تم بوجھل ہوجاتے ہو | زمین کی طرف | کیا | تم خوش ہوگئے ہو | دنیوی زندگی پر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنَ الْاٰخِرَةِ ۚ ① | فَمَا ② | مَتَاعُ | الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ① |
| آخرت کے (مقابلے میں) | پس نہیں | فائدہ | دنیوی زندگی کا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فِي الْاٰخِرَةِ ① | اِلَّا ③ | قَلِيْلٌ (38) | اِلَّا ③ | تَنْفِرُوْا |
| آخرت (کے مقابلے) میں | مگر | بہت تھوڑا | اگر نہیں | تم سب نکلو گے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يُعَذِّبْكُمْ | عَذَابًا اَلِيْمًا ۙ | وَّ | يَسْتَبْدِلْ | قَوْمًا ④ |
| (تو) وہ عذاب دے گا تمہیں | دردناک عذاب | اور | وہ بدل کر لے آئے گا | کسی قوم کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| غَيْرَكُمْ | وَلَا | تَضُرُّوْهُ ⑤ | شَيْئًا ؕ | وَاللّٰهُ |
| تمہارے علاوہ | اور نہ | تم سب بگاڑ سکو گے اُس کا | کچھ (بھی) | اور اللہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ | قَدِيْرٌ (39) | اِلَّا ③ | تَنْصُرُوْهُ ⑤ |
| ہر چیز پر | خوب قادر ہے | اگر نہ | تم سب مدد کرو گے اُس کی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَقَدْ | نَصَرَهُ | اللّٰهُ | اِذْ | اَخْرَجَهُ ⑥ | الَّذِيْنَ |
| تو یقیناً | مدد کی اُسکی | اللہ نے | جب | نکال دیا تھا اُسے | (اُن لوگوں نے) جن |

**ضروری وضاحت**

①ۃ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔②مَا کا ترجمہ کبھی جو کبھی نہیں اور کبھی کیا کیا جاتا ہے۔③اِلَّا کبھی ایک ہی لفظ ہوتا ہے اور اس کا ترجمہ مگر یا سوائے کیا جاتا ہے اور کبھی اِلَّا دراصل اِنْ + لَا کا مجموعہ ہوتا ہے اس صورت میں اس کا ترجمہ اگر نہیں کیا جاتا ہے۔④ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے اسی لیے ترجمہ کسی کیا گیا ہے۔⑤علامت وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگانی ہو تو اس کا "ا" گر جاتا ہے۔⑥اَخْرَجَ کے شروع میں "أ" فعل کے معنی میں تبدیلی لانے کے لیے ہے۔

| | |
|---|---|
| كَفَرُوْا ثَانِيَ اثْنَيْنِ | کفر کیا وہ دوسرا تھا دو میں سے |
| اِذْ هُمَا فِي الْغَارِ | جب وہ دونوں تھے غار میں |
| اِذْ يَقُوْلُ لِصَاحِبِهٖ | جب وہ کہہ رہا تھا اپنے ساتھی سے |
| لَا تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰهَ مَعَنَا ۚ | تو غم نہ کر بے شک اللہ ہمارے ساتھ ہے |
| فَاَنْزَلَ اللّٰهُ سَكِيْنَتَهٗ عَلَيْهِ | پھر نازل کی اللہ نے اپنی سکینت اُس پر |
| وَاَيَّدَهٗ بِجُنُوْدٍ | اور قوت دی اُسے (اپنے) لشکروں سے (کہ) |
| لَّمْ تَرَوْهَا وَجَعَلَ | نہیں دیکھا تم نے اُنہیں اور کر دی |
| كَلِمَةَ الَّذِيْنَ كَفَرُوا السُّفْلٰى ۭ | بات (اُن لوگوں کی) جنہوں نے کفر کیا نیچی |
| وَكَلِمَةُ اللّٰهِ هِيَ الْعُلْيَا ۭ | اور اللہ کی بات ہی سب سے بلند ہے |
| وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ (40) | اور اللہ خوب غالب بہت حکمت والا ہے۔ (40) |
| اِنْفِرُوْا خِفَافًا وَّثِقَالًا وَّجَاهِدُوْا | نکلو ہلکے (بھی) اور بھاری (بھی) اور جہاد کرو |
| بِاَمْوَالِكُمْ وَاَنْفُسِكُمْ | اپنے مالوں سے اور اپنی جانوں (سے) |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

كَفَرُوْا : کفر، کافر، کفار۔
ثَانِيَ، اثْنَيْنِ : ثانی، لاثانی، ثانی اثنین۔
يَقُوْلُ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔
تَحْزَنْ : حزن وملال، عام الحزن۔
مَعَنَا : مع اہل وعیال، معیت۔
فَاَنْزَلَ : نازل، نزول، شان نزول، منزل من اللہ۔
سَكِيْنَتَهٗ : سکون، سکینت، تسکین۔
اَيَّدَهٗ : تائید، مؤید۔
تَرَوْهَا : رؤیت ہلال کمیٹی، رؤیت باری تعالیٰ۔
كَلِمَةَ : کلمہ، کلام، کلمات۔
السُّفْلٰى : سفلی علم، سفلی جذبات۔
الْعُلْيَا : اعلیٰ، عرش معلیٰ، عالی شان۔
خِفَافًا : خفیف، تخفیف، مخفف۔
ثِقَالًا : ثقیل، ثقل، کشش ثقل۔
جَاهِدُوْا : جہاد، مجاہد، مجاہدین اسلام، جدوجہد۔
اَنْفُسِكُمْ : نفس، نفسا نفسی، نفوس قدسیہ۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كَفَرُوۡا | ثَانِيَ | اثۡنَيۡنِ | اِذۡ ① | هُمَا | فِي الۡغَارِ |
| سب نے کفر کیا | وہ دوسرا تھا | دو (میں سے) | جب | (وہ) دونوں | غار میں (تھے) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِذۡ ① | يَقُوۡلُ | لِصَاحِبِهٖ | لَا تَحۡزَنۡ | اِنَّ اللّٰهَ | مَعَنَا ج |
| جب | وہ کہہ رہا تھا | اپنے ساتھی سے | تو غم نہ کر | بے شک اللہ | ہمارے ساتھ ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاَنۡزَلَ | اللّٰهُ | سَكِيۡنَتَهٗ ② | عَلَيۡهِ | وَاَيَّدَهٗ ② | بِجُنُوۡدٍ |
| پھر نازل کی | اللہ نے | اپنی سکینت | اُس پر | اور قوت دی اُسے | (اپنے) لشکروں سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَّمۡ | تَرَوۡهَا | وَ | جَعَلَ | كَلِمَةَ ③ | الَّذِيۡنَ |
| (کہ) نہیں | تم سب نے دیکھا اُنہیں | اور | کر دی | بات | (اُن لوگوں کی) جن |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَفَرُوا | السُّفۡلٰى ط | وَ | كَلِمَةُ اللّٰهِ ③ | هِيَ الۡعُلۡيَا ④ ط |
| سب نے کفر کیا | نیچی | اور | اللہ کی بات | ہی (سب سے) بلند ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَاللّٰهُ | عَزِيۡزٌ ⑤ | حَكِيۡمٌ ⑤ (40) | اِنۡفِرُوۡا ⑥ | خِفَافًا | وَّ |
| اور اللہ | خوب غالب | بہت حکمت والا (ہے) | تم سب نکلو | ہلکے (بھی) | اور |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ثِقَالًا | وَّ | جَاهِدُوۡا | بِاَمۡوَالِكُمۡ | وَ | اَنۡفُسِكُمۡ |
| بھاری (بھی) | اور | تم سب جہاد کرو | اپنے مالوں سے | اور | اپنی جانوں (سے) |

**ضروری وضاحت**

① اِذۡ عموماً ماضی کے لیے اور اِذَا عموماً مستقبل کیلئے استعمال ہوتا ہے اور دونوں کا ترجمہ جب کیا جاتا ہے۔② ہٗ اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ اسکا، اسکی، اسکے یا اپنا، اپنی، اپنے اور فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ اُسے یا اُس کو کیا جاتا ہے۔③ ۃ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔④ هِيَ کے بعد اَلۡ ہو تو اس میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے اور ترجمہ ہی کیا جاتا ہے۔⑤ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑥ فعل کے شروع میں اُ اور آخر میں وۡا ہو تو اس میں کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| فِيۡ سَبِيۡلِ اللّٰهِ ؕ ذٰلِكُمۡ خَيۡرٌ | اللہ کے راستے میں، یہ بہت بہتر ہے |
| لَّكُمۡ اِنۡ كُنۡتُمۡ تَعۡلَمُوۡنَ ﴿41﴾ | تمہارے لیے اگر ہو تم جانتے۔ ﴿41﴾ |
| لَوۡ كَانَ عَرَضًا قَرِيۡبًا | اگر ہوتا مال جلدی مل جانے والا |
| وَّسَفَرًا قَاصِدًا لَّا تَّبَعُوۡكَ | اور سفر درمیانہ (تو) ضرور پیروی کرتے آپ کی |
| وَلٰكِنۡ بَعُدَتۡ عَلَيۡهِمُ الشُّقَّةُ ؕ | اور لیکن دور ہو گئی اُن پر مسافت |
| وَسَيَحۡلِفُوۡنَ بِاللّٰهِ | اور عنقریب وہ قسمیں کھائیں گے اللہ کی |
| لَوِ اسۡتَطَعۡنَا لَخَرَجۡنَا | اگر ہم استطاعت رکھتے ضرور ہم نکلتے |
| مَعَكُمۡ ۚ يُهۡلِكُوۡنَ اَنۡفُسَهُمۡ ۚ | تمہارے ساتھ، وہ ہلاک کر رہے ہیں اپنے آپ کو |
| ع 6/5/12 وَاللّٰهُ يَعۡلَمُ اِنَّهُمۡ لَكٰذِبُوۡنَ ﴿42﴾ ع | اور اللہ جانتا ہے کہ بیشک وہ یقیناً جھوٹے ہیں۔ ﴿42﴾ ع |
| عَفَا اللّٰهُ عَنۡكَ ۚ | معاف کر دیا اللہ نے آپ کو، |
| لِمَ اَذِنۡتَ لَهُمۡ | کیوں اجازت دی آپ نے ان کو |
| حَتّٰى يَتَبَيَّنَ لَكَ الَّذِيۡنَ | حتی کہ ظاہر ہو جاتے آپ پر (وہ لوگ) جنہوں نے |

**قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت**

| | |
|---|---|
| سَبِيۡلِ : فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔ | لَخَرَجۡنَا : خارج، خروج، خارج از امکان۔ |
| خَيۡرٌ : خیر، خیریت، بخیر۔ | مَعَكُمۡ : مع اہل وعیال، معیت، مع دوست احباب۔ |
| تَعۡلَمُوۡنَ : علم، تعلیم، معلوم، معلم۔ | يُهۡلِكُوۡنَ : ہلاک، ہلاکت، مہلک امراض۔ |
| لَّا تَّبَعُوۡكَ : اتباع، تابع فرمان، اتباع سنت۔ | اَنۡفُسَهُمۡ : نفس، نفسا نفسی، نفوسِ قدسیہ۔ |
| بَعُدَتۡ : بُعد، بعید، بعید از قیاس۔ | لَكٰذِبُوۡنَ : کذب، کاذب، کذّاب کذب بیانی۔ |
| عَلَيۡهِمُ : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | عَفَا : عفو ودرگزر، معاف، معافی۔ |
| سَيَحۡلِفُوۡنَ : حلف، حلف برداری، حلف نامہ، حلیف۔ | اَذِنۡتَ : اذن، اذن عام، باذن اللہ۔ |
| اسۡتَطَعۡنَا : استطاعت، حسب استطاعت۔ | يَتَبَيَّنَ : بیّن، بیان، مبینہ طور پر۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ط | ذٰلِكُمْ ① | خَيْرٌ | لَّكُمْ | اِنْ | كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ② (41) |
| اللہ کے راستے میں | یہ | بہت بہتر ہے | تمہارے لیے | اگر | ہو تم سب جانتے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَوْ | كَانَ ③ | عَرَضًا | قَرِيْبًا | وَّسَفَرًا | قَاصِدًا |
| اگر | ہوتا | مال | جلدی مل جانے والا | اور سفر | درمیانہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَّاتَّبَعُوْكَ ④⑤ | وَلٰكِنْ | بَعُدَتْ ⑥ | عَلَيْهِمُ | الشُّقَّةُ ⑥ ط |
| (تو) ضرور وہ سب پیروی کرتے آپ کی | اور لیکن | دور ہوگئی | اُن پر | مسافت |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | سَيَحْلِفُوْنَ | بِاللّٰهِ | لَوِ | اسْتَطَعْنَا | لَخَرَجْنَا ④ |
| اور | عنقریب وہ سب قسمیں کھائینگے | اللہ کی | اگر | ہم استطاعت رکھتے | (تو) ضرور ہم نکلتے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَعَكُمْ ج | يُهْلِكُوْنَ | اَنْفُسَهُمْ ج | وَاللّٰهُ | يَعْلَمُ ⑦ |
| تمہارے ساتھ | وہ سب ہلاک کررہے ہیں | اپنے آپ کو | اور اللہ | جانتا ہے |

ع 6 5 12

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّهُمْ | لَكٰذِبُوْنَ ④ ع (42) | عَفَا | اللّٰهُ | عَنْكَ ج | لِمَ |
| کہ بیشک وہ | یقیناً سب جھوٹے ہیں | معاف کردیا | اللہ نے | آپ سے | کیوں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَذِنْتَ | لَهُمْ | حَتّٰى | يَتَبَيَّنَ ⑦⑧ | لَكَ | الَّذِيْنَ |
| اجازت دی آپ نے | اُن کو | یہاں تک کہ | ظاہر ہوجاتے | آپ پر | (وہ لوگ) جن |

**ضروری وضاحت**

①ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، کبھی ضرورتاً یہ بھی کردیا جاتا ہے اور جن کیلئے اشارہ کیا جارہا ہو وہ دو سے زیادہ ہوں تو یہ ذٰلِكُمْ ہو جاتا ہے۔②تُمْ اور تَ دونوں کا ملا کر ترجمہ تم کیا گیا ہے۔③كَانَ کا ترجمہ کبھی تھا کبھی ہوا اور ہے بھی کیا جاتا ہے۔④فعل کے شروع لَ تاکید کی علامت ہے۔⑤علامت وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگانی ہو تو اس کا ''ا'' گرجاتا ہے۔⑥تْ اور ةُ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑦یہاں یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑧علامت تَ اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| صَدَقُوْا وَتَعْلَمَ الْكٰذِبِيْنَ ﴿43﴾ | سچ کہا اور آپ جان لیتے جھوٹوں کو۔ ﴿43﴾ |
| لَا يَسْتَاْذِنُكَ الَّذِيْنَ | نہیں اجازت مانگتے آپ سے وہ لوگ جو |
| يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ | ایمان رکھتے ہیں اللہ پر اور آخرت کے دن (پر) |
| اَنْ يُّجَاهِدُوْا | (اس سے) کہ وہ جہاد کریں |
| بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ ؕ | اپنے مالوں سے اور اپنی جانوں (سے) |
| وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِالْمُتَّقِيْنَ ﴿44﴾ | اور اللہ خوب جاننے والا ہے پرہیزگاروں کو۔ ﴿44﴾ |
| اِنَّمَا يَسْتَاْذِنُكَ الَّذِيْنَ | بیشک صرف اجازت مانگتے ہیں آپ سے وہ لوگ جو |
| لَا يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ | نہیں ایمان رکھتے اللہ پر |
| وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ | اور آخرت کے دن (پر) |
| وَارْتَابَتْ قُلُوْبُهُمْ | اور شک میں پڑے ہوئے ہیں اُن کے دل |
| فَهُمْ فِيْ رَيْبِهِمْ يَتَرَدَّدُوْنَ ﴿45﴾ | تو وہ اپنے شک میں (پڑے) تردد کر رہے ہیں۔ ﴿45﴾ |
| وَلَوْ اَرَادُوا الْخُرُوْجَ | اور اگر وہ ارادہ کرتے نکلنے کا |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

صَدَقُوْا : صادق، صدّیق، مصدوق، مصدّق۔
تَعْلَمَ : علم، تعلیم، معلم، معلوم، معلومات۔
الْكٰذِبِيْنَ : کذب، کاذب، کذّاب، کذب بیانی۔
لَا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔
يَسْتَاْذِنُكَ : اذن، اذنِ عام، باذن اللہ۔
يُؤْمِنُوْنَ : امن، ایمان، مومن۔
الْيَوْمِ : یوم، ایام، یومِ آزادی، یومِ پاکستان۔
الْاٰخِرِ : آخر، آخری، فکرِ آخرت۔

يُّجَاهِدُوْا : جہاد، مجاہد، جدوجہد، مجاہدینِ اسلام۔
اَنْفُسِهِمْ : نفس، نفسانفسی، نفوسِ قدسیہ۔
بِالْمُتَّقِيْنَ : متقی، تقویٰ۔
ارْتَابَتْ، رَيْبِهِمْ : لاریب، کتابِ لاریب۔
قُلُوْبُهُمْ : قلبِ اطہر، قلبی تعلق، امراضِ قلب۔
يَتَرَدَّدُوْنَ : تردد، متردد۔
اَرَادُوْا : ارادہ، مرید، مراد۔
الْخُرُوْجَ : اِخراج، خروج، خارج از امکان۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| صَدَقُوْا | وَ | تَعْلَمَ | الْكٰذِبِيْنَ ﴿43﴾ | لَا يَسْتَاْذِنُكَ ① |
| سب نے سچ کہا | اور | آپ جان لیتے | سب جھوٹوں کو | نہیں اجازت مانگتے آپ سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | يُؤْمِنُوْنَ | بِاللّٰهِ ② | وَ | الْيَوْمِ الْاٰخِرِ | اَنْ |
| (وہ لوگ) جو | وہ سب ایمان رکھتے ہیں | اللہ پر | اور | آخرت کے دن (پر) | (اس سے) کہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يُّجَاهِدُوْا | بِاَمْوَالِهِمْ ③ | وَ | اَنْفُسِهِمْ ط ③ | وَ | اللّٰهُ |
| وہ سب جہاد کریں | اپنے مالوں سے | اور | اپنی جانوں (سے) | اور | اللہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَلِيْمٌ ④ | بِالْمُتَّقِيْنَ ﴿44﴾ | اِنَّمَا | يَسْتَاْذِنُكَ ① |
| خوب جاننے والا (ہے) | تمام پرہیزگاروں کو | بیشک صرف | اجازت مانگتے ہیں آپ سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | لَا يُؤْمِنُوْنَ ⑤ | بِاللّٰهِ | وَ | الْيَوْمِ الْاٰخِرِ |
| (وہ لوگ) جو | نہیں وہ سب ایمان رکھتے | اللہ پر | اور | آخرت کے دن (پر) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | ارْتَابَتْ ⑥ | قُلُوْبُهُمْ ③ | فَهُمْ | فِيْ رَيْبِهِمْ ③ |
| اور | شک میں پڑے ہوئے ہیں | اُن کے دل | تو وہ | اپنے شک میں (پڑے) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَتَرَدَّدُوْنَ ⑦ ﴿45﴾ | وَلَوْ | اَرَادُوا | الْخُرُوْجَ |
| وہ سب تردد کررہے ہیں | اور اگر | وہ سب ارادہ کرتے | نکلنے کا |

**ضروری وضاحت**

① یہاں یہ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔② بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب، بوجہ کیا جاتا ہے۔③ هُمْ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ انکا، انکی، انکے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔④ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہو تو اس میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔⑥ تْ فعل کے آخر میں واحد مؤنث کی علامت ہے۔⑦ علامت تَ اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔

ع 14 9 9

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَمُوَفُّوْهُمْ ❶ | نَصِيْبَهُمْ | غَيْرَ | مَنْقُوْصٍ ﴿109﴾ ع |
| یقیناً پورا پورا دینے والے ہیں انہیں | ان کا حصہ | (کہ اس میں) نہیں | کوئی کمی کی گئی ہوگی |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَقَدْ ❷ | اٰتَيْنَا | مُوْسَى الْكِتٰبَ | فَاخْتُلِفَ | فِيْهِ | وَلَوْلَا |
| اور | یقیناً بلاشبہ | ہم نے دی | موسیٰ کو کتاب | پھر اختلاف کیا گیا | اس میں | اور اگر نہ (ہوتی) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَلِمَةٌ ❸ | سَبَقَتْ ❹ | مِنْ رَّبِّكَ | لَقُضِيَ ❺ | بَيْنَهُمْ |
| وہ بات | (جو) پہلے ہو چکی | تیرے رب کی طرف سے | (تو) ضرور فیصلہ کر دیا جاتا | ان کے درمیان |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اِنَّهُمْ | لَفِيْ شَكٍّ | مِّنْهُ | مُرِيْبٍ ﴿110﴾ | وَاِنَّ |
| اور | بیشک وہ | یقیناً شک میں ہیں | اس سے | بے چین کرنیوالے | اور بیشک |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كُلًّا | لَّمَّا | لَيُوَفِّيَنَّهُمْ ❻ | رَبُّكَ | اَعْمَالَهُمْ ط |
| ہر ایک کو | اس وقت | ضرور بالضرور پورا پورا بدلہ دیگا انہیں | تیرا رب | ان کے اعمال کا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّهٗ | بِمَا | يَعْمَلُوْنَ | خَبِيْرٌ ❼ ﴿111﴾ | فَاسْتَقِمْ |
| بیشک وہ | (اس) سے جو | وہ سب عمل کرتے ہیں | خوب خبردار ہے | پس آپ ثابت قدم رہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَمَآ | اُمِرْتَ ❺ | وَمَنْ | تَابَ | مَعَكَ |
| جیسا کہ | آپ حکم کیے گئے ہیں | اور (وہ بھی) جس نے | توبہ کی | آپ کے ساتھ |

### ضروری وضاحت

❶ وْا سے الف گر گیا ہے، یہاں اس کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❷ علامت لَ اور قَدْ دونوں تاکید کی علامتیں ہیں۔ ❸ ة مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❹ تْ مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❺ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❻ فعل کے شروع میں لَ اور آخر میں نّ میں تاکید در تاکید کا مفہوم ہوتا ہے اسی لیے ترجمہ ضرور بالضرور کیا گیا ہے جبکہ یہاں یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❼ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَلَا تَطْغَوْا ؕ اِنَّهٗ | اورتم سرکشی نہ کرو، بے شک وہ |
| بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ﴿112﴾ | اسکو جو تم عمل کرتے ہو خوب دیکھنے والا ہے۔ ﴿112﴾ |
| وَلَا تَرْكَنُوْٓا اِلَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا | اور نہ جھکو ان لوگوں کی طرف جنہوں نے ظلم کیا |
| فَتَمَسَّكُمُ النَّارُ ۙ وَمَا | ورنہ چھوئے گی تمہیں آگ اور نہیں (ہونگے) |
| لَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ مِنْ اَوْلِيَآءَ | تمہارے لیے اللہ کے سوا کوئی دوست |
| ثُمَّ لَا تُنْصَرُوْنَ ﴿113﴾ | پھر تم مدد نہیں کیے جاؤ گے۔ ﴿113﴾ |
| وَاَقِمِ الصَّلٰوةَ طَرَفَيِ النَّهَارِ | اور نماز قائم کریں دن کے دونوں کناروں میں |
| وَزُلَفًا مِّنَ الَّيْلِ ؕ | اور رات کی کچھ گھڑیوں میں (بھی) |
| اِنَّ الْحَسَنٰتِ يُذْهِبْنَ السَّيِّاٰتِ ؕ | بے شک نیکیاں دور کردیتی ہیں برائیوں کو |
| ذٰلِكَ ذِكْرٰى لِلذّٰكِرِيْنَ ﴿114﴾ | یہ نصیحت ہے یاد رکھنے والوں کے لیے۔ ﴿114﴾ |
| وَاصْبِرْ فَاِنَّ اللّٰهَ | اور صبر کیجئے پس بے شک اللہ |
| لَا يُضِيْعُ اَجْرَ الْمُحْسِنِيْنَ ﴿115﴾ | نہیں ضائع کرتا نیکی کرنے والوں کا اجر۔ ﴿115﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

لَا : لاعلاج، لاتعداد، لامحالہ، لاپروا۔
تَطْغَوْا : طغیانی، طاغوت، طاغوتی قوتیں۔
بَصِيْرٌ : بصارت، سمع وبصر، مبصر، تبصرہ۔
ظَلَمُوْا : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔
فَتَمَسَّكُمُ : مس کرنا۔
النَّارُ : نوری وناری مخلوق۔
اَوْلِيَآءَ : ولی، اولیا، والی۔
تُنْصَرُوْنَ : نصرت، انصار، منصور، حامی وناصر۔

الصَّلٰوةَ : پابند صوم وصلوۃ، مصلیٰ، صلوۃ العید۔
طَرَفَيِ : طرفین، طرفدار، یکطرفہ، اطراف۔
الْحَسَنٰتِ : حسنات، احسن الجزاء۔
السَّيِّاٰتِ : سیّئات، علمائے سوء۔
ذِكْرٰى : ذکر، ذاکر، مذکور، ذکر الٰہی۔
اصْبِرْ : صبر، صابر، صابر وشاکر۔
يُضِيْعُ : ضائع، ضیاع۔
اَجْرَ : اجر عظیم، اجر وثواب، عنداللہ ماجور ہوں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا تَطْغَوْا ❶ | اِنَّهٗ | بِمَا | تَعْمَلُوْنَ | بَصِيْرٌ ❷ (112) |
| اور | نہ تم سب سرکشی کرو | بے شک وہ | اسکو جو | تم سب عمل کرتے ہو | خوب دیکھنے والا ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | لَا تَرْكَنُوْٓا ❶ | اِلَى الَّذِيْنَ | ظَلَمُوْا |
| اور | نہ تم سب جھکو | ان لوگوں کی طرف جن | سب نے ظلم کیا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَتَمَسَّكُمُ ❸ | النَّارُ ۙ | وَمَا | لَكُمْ | مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ ❹ |
| ورنہ چھوئے گی تمہیں | آگ | اور نہیں (ہونگے) | تمہارے لیے | اللہ کے سوا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِنْ اَوْلِيَآءَ ❹ | ثُمَّ | لَا تُنْصَرُوْنَ ❺ (113) | وَ | اَقِمِ | الصَّلٰوةَ ❻ |
| کوئی دوست | پھر | نہیں تم سب مدد کیے جاؤ گے | اور | آپ قائم کریں | نماز |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| طَرَفَيِ النَّهَارِ ❼ | وَ | زُلَفًا | مِّنَ الَّيْلِ ❹ | اِنَّ | الْحَسَنٰتِ ❻ |
| دن کے دونوں کناروں میں | اور | کچھ گھڑیوں میں | رات کی (بھی) | بیشک | نیکیاں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يُذْهِبْنَ ❽ | السَّيِّاٰتِ ❻ | ذٰلِكَ | ذِكْرٰى | لِلذّٰكِرِيْنَ ۚ (114) |
| دور کردیتی ہیں | برائیوں کو | یہ | نصیحت ہے | یاد رکھنے والوں کے لیے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اصْبِرْ | فَاِنَّ | اللّٰهَ | لَا | يُضِيْعُ ❽ | اَجْرَ الْمُحْسِنِيْنَ (115) |
| اور | صبر کیجیے | پس بے شک | اللہ | نہیں | ضائع کرتا | نیکی کرنے والوں کا اجر |

### ضروری وضاحت

❶ فعل کے شروع میں لَا اور آخر میں وْا ہو تو اس میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ❷ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❸ تَ فعل کے ساتھ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❹ مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❺ تُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❻ ةَ اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❼ یہ دراصل طَرَفَيْنِ تھا اور نِ گر گیا ہے۔ ❽ علامت يُ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔

| | |
|---|---|
| فَلَوْلَا كَانَ مِنَ الْقُرُوْنِ | پھر کیوں نہ ہوئے (ان) امتوں میں سے |
| مِنْ قَبْلِكُمْ اُولُوْا بَقِيَّةٍ | (جو) تم سے پہلے تھیں کچھ لوگ بھلائی والے |
| يَّنْهَوْنَ عَنِ الْفَسَادِ فِي الْاَرْضِ | (کہ) وہ منع کرتے زمین میں فساد کرنے سے |
| اِلَّا قَلِيْلًا مِّمَّنْ اَنْجَيْنَا | مگر تھوڑے ہی (ان لوگوں سے) جنہیں ہم نے نجات دی |
| مِنْهُمْ ۚ وَاتَّبَعَ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا | ان میں سے، اور پیچھے لگے وہ لوگ جنہوں نے ظلم کیا |
| مَآ اُتْرِفُوْا فِيْهِ | (ان چیزوں کے) جو (کہ) آسودگی دیے گئے اس میں |
| وَكَانُوْا مُجْرِمِيْنَ ﴿116﴾ | اور وہ مجرم تھے۔ ﴿116﴾ |
| وَمَا كَانَ رَبُّكَ لِيُهْلِكَ | اور نہیں ہے آپ کا رب (ایسا) کہ وہ ہلاک کرے |
| الْقُرٰى بِظُلْمٍ وَّ | بستیوں کو ظلم سے اس حال میں (کہ) |
| اَهْلُهَا مُصْلِحُوْنَ ﴿117﴾ | اسکے رہنے والے اصلاح کرنے والے ہوں۔ ﴿117﴾ |
| وَلَوْ شَآءَ رَبُّكَ لَجَعَلَ النَّاسَ | اور اگر چاہتا آپکا رب (تو) ضرور بنا دیتا سب لوگوں کو |
| اُمَّةً وَّاحِدَةً وَّلَا يَزَالُوْنَ | ایک ہی امت اور (لیکن) وہ ہمیشہ رہیں گے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| مِنَ : من جانب، من جملہ، من حیث القوم۔ | ظَلَمُوْا : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ |
| الْقُرُوْنِ : قرون اولیٰ۔ | مُجْرِمِيْنَ : جرم، جرائم، مجرم۔ |
| اُولُوْا : اولوالعزم پیغمبر، اولوالامر۔ | لِيُهْلِكَ : ہلاک، مہلک، ہلاکت۔ |
| يَّنْهَوْنَ : اوامر و نواہی، نہی عن المنکر۔ | الْقُرٰى : قریہ قریہ بستی بستی۔ |
| اِلَّا : الا ماشاءاللہ، الا قلیل، الا یہ کہ۔ | اَهْلُهَا : اہل و عیال، اہل حق، اہل نظر۔ |
| قَلِيْلًا : قلت و کثرت، قلیل تعداد۔ | مُصْلِحُوْنَ : مصلح، اصلاح، صالح، صلح۔ |
| اَنْجَيْنَا : نجات دہندہ، فرقہ ناجیہ۔ | شَآءَ : ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ |
| اتَّبَعَ : متبع قرآن و سنت، تابع فرماں، اتباع۔ | وَّاحِدَةً : واحد، وحدت، وحدانیت۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَلَوْ لَا ❶ | كَانَ | مِنَ الْقُرُوْنِ | مِنْ قَبْلِكُمْ |
| پھر کیوں نہ | ہوئے | (ان) امتوں میں سے | (جو) تم سے پہلے تھیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اُولُوْا بَقِيَّةٍ ❷ | يَّنْهَوْنَ | عَنِ الْفَسَادِ | فِي الْاَرْضِ | اِلَّا |
| (کچھ لوگ) بھلائی والے (کہ) | وہ سب منع کرتے | فساد کرنے سے | زمین میں | مگر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَلِيْلًا | مِّمَّنْ ❸ | اَنْجَيْنَا | مِنْهُمْ ج | وَاتَّبَعَ | الَّذِيْنَ |
| تھوڑے | ان لوگوں سے جن کو | ہم نے نجات دی | ان میں سے | اور پیچھے لگے | وہ لوگ جن |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ظَلَمُوْا | مَآ | اُتْرِفُوْا ❹ | فِيْهِ | وَ |
| سب نے ظلم کیا | (ان چیزوں کے) جو (کہ) | وہ سب آسودگی دیے گئے | اس میں | اور |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كَانُوْا مُجْرِمِيْنَ ❺❻ (116) | وَ مَا | كَانَ | رَبُّكَ | لِيُهْلِكَ | الْقُرٰى |
| تھے وہ سب جرم کرنیوالے | اور نہیں | ہے | آپ کا رب | کہ وہ ہلاک کرے | بستیوں کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِظُلْمٍ | وَّ | اَهْلُهَا | مُصْلِحُوْنَ ❻ (117) | وَ لَوْ ❶ |
| ظلم سے | اس حال میں (کہ) | اسکے رہنے والے | سب اصلاح کرنیوالے ہوں | اور اگر |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| شَآءَ | رَبُّكَ | لَجَعَلَ | النَّاسَ | اُمَّةً وَّاحِدَةً ❷ | وَّ | لَا يَزَالُوْنَ ❼ |
| چاہتا | آپکا رب | ضرور بنا دیتا | لوگوں کو | ایک ہی امت | اور | (لیکن) وہ سب ہمیشہ رہیں گے |

**ضروری وضاحت**

❶ لَوْ کا ترجمہ کبھی اگر کبھی کاش ہوتا ہے اگر اس کیساتھ لَا ہو تو ترجمہ عموماً کیوں نہ ہوتا ہے۔ ❷ ۃ مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ مِمَّنْ اصل میں مِنْ + مَا کا مجموعہ ہے۔ ❹ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❺ وْا اور يْنَ دونوں کا ترجمہ سب کیا گیا ہے۔ ❻ فعل کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❼ لَا يَزَالُوْنَ میں لَا اور فعل کو ملا کر ترجمہ ہمیشہ کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| مُخْتَلِفِيْنَ ﴿118﴾ اِلَّا مَنْ | اختلاف کرنے والے۔ ﴿118﴾ مگر جس پر |
| رَّحِمَ رَبُّكَ ؕ وَلِذٰلِكَ | رحم کیا آپ کے رب نے، اور اسی لیے |
| خَلَقَهُمْ ؕ وَتَمَّتْ كَلِمَةُ | اس نے پیدا کیا انہیں اور پوری ہوئی بات |
| رَبِّكَ لَاَمْلَئَنَّ جَهَنَّمَ | آپ کے رب کی (کہ) ضرور میں بھر دوں گا جہنم کو |
| مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ ﴿119﴾ | سب (سرکش) جنوں اور انسانوں سے۔ ﴿119﴾ |
| وَ كُلًّا نَّقُصُّ عَلَيْكَ | اور ہر (ضروری) چیز کو ہم بیان کرتے ہیں آپ پر |
| مِنْ اَنْۢبَآءِ الرُّسُلِ مَا | رسولوں کی خبروں میں سے جو (کہ) |
| نُثَبِّتُ بِهٖ فُؤَادَكَ ۚ | ہم مضبوط رکھتے ہیں اس کے ساتھ آپ کے دل کو |
| وَجَآءَكَ فِيْ هٰذِهِ الْحَقُّ وَمَوْعِظَةٌ | اور آیا آپکے پاس ان (واقعات) میں حق اور نصیحت |
| وَّذِكْرٰى لِلْمُؤْمِنِيْنَ ﴿120﴾ | اور یاد دہانی ایمان والوں کے لیے۔ ﴿120﴾ |
| وَقُلْ لِّلَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ | اور کہہ دیجئے ان لوگوں سے جو ایمان نہیں لاتے |
| اعْمَلُوْا عَلٰى مَكَانَتِكُمْ ؕ | تم عمل کرو اپنی جگہ پر |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| مُخْتَلِفِيْنَ : اختلاف، مختلف، اختلافات۔ | نَّقُصُّ : قصہ، قصص الانبیاء، قصہ گوئی۔ |
| رَّحِمَ : رحم، رحمت، مرحوم۔ | اَنْۢبَآءِ : نبی، انبیاء، انبیاء و رسل۔ |
| خَلَقَهُمْ : خلقت، مخلوق، تخلیق، خلق خدا۔ | نُثَبِّتُ : ثابت قدم، اثبات، ثبوت۔ |
| تَمَّتْ : اتمام حجت، تمام۔ | مَوْعِظَةٌ : وعظ و نصیحت، واعظین، مواعظ۔ |
| كَلِمَةُ : کلمہ حق، کلمہ کفر، کلمات خیر، مکالمہ۔ | ذِكْرٰى : ذکر، مذاکرہ، تذکرہ، ذاکرین۔ |
| اَجْمَعِيْنَ : جمع، جامع، مجمع، جماعت۔ | لِلْمُؤْمِنِيْنَ : امن، ایمان، مومن۔ |
| عَلَيْكَ : علی الاعلان، علی العموم، علیحدہ۔ | قُلْ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| مِنْ : من جانب، من جملہ، من حیث القوم۔ | مَكَانَتِكُمْ : مکان، مکین، کون و مکاں۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مُخْتَلِفِيْنَ ❶ (118) | اِلَّا | مَنْ | رَّحِمَ | رَبُّكَ ؕ | وَ | لِذٰلِكَ |
| سب اختلاف کرنیوالے | مگر | جس پر | رحم کیا | آپ کے رب نے | اور | اسی لیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| خَلَقَهُمْ ؕ | وَ | تَمَّتْ ❷ | كَلِمَةُ ❸ | رَبِّكَ | لَاَمْلَئَنَّ |
| اس نے پیدا کیا انہیں | اور | پوری ہوئی | بات | آپکے رب کی | (کہ) ضرور بالضرور میں بھر دوں گا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| جَهَنَّمَ | مِنَ الْجِنَّةِ ❸ | وَ | النَّاسِ | اَجْمَعِيْنَ ❹ (119) |
| جہنم کو | (سرکش) جنوں سے | اور | انسانوں (سے) | سب |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | كُلًّا | نَّقُصُّ | عَلَيْكَ | مِنْ اَنْۢبَآءِ الرُّسُلِ |
| اور | ہر (ضروری) چیز کو | ہم بیان کرتے ہیں | آپ پر | رسولوں کی خبروں میں سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَا | نُثَبِّتُ | بِهٖ | فُؤَادَكَ ج | وَ | جَآءَكَ |
| جو (کہ) | ہم مضبوط رکھتے ہیں | اس کے ساتھ | آپ کے دل کو | اور | آیا آپکے پاس |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فِيْ هٰذِهِ الْحَقُّ | وَ | مَوْعِظَةٌ ❸ | وَّ | ذِكْرٰى ❺ | لِلْمُؤْمِنِيْنَ ❶ (120) |
| ان (واقعات) میں حق | اور | نصیحت | اور | یاددہانی | سب ایمان والوں کے لیے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَقُلْ ❻ | لِّلَّذِيْنَ | لَا يُؤْمِنُوْنَ ❼ | اعْمَلُوْا ❽ | عَلٰى مَكَانَتِكُمْ ؕ |
| اور کہہ دیجئے | ان لوگوں سے جو | نہیں وہ سب ایمان لاتے | تم سب عمل کرو | اپنی جگہ پر |

## ضروری وضاحت

❶ شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنیوالے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❷ تْ مؤنث کی علامت، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ علامت ةٌ مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❹ علامت یْنَ کا الگ ترجمہ کرنے کی ضرورت نہیں۔ ❺ ـٰی واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❻ قُلْ دراصل قَوْلُ سے بنا ہے قاعدے کے مطابق وْ کو گرا دیا گیا ہے۔ ❼ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ میں کام نہ کرنے کی خبر ہوتی ہے۔ ❽ فعل کے شروع میں أ اور آخر میں وْا ہو تو اس فعل میں حکم کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اِنَّا عٰمِلُوْنَ ﴿121﴾ | بیشک ہم (بھی) عمل کرنے والے ہیں۔ ﴿121﴾ |
| وَانْتَظِرُوْا ۚ اِنَّا مُنْتَظِرُوْنَ ﴿122﴾ | اورتم انتظار کرو بیشک ہم بھی انتظار کرنیوالے ہیں۔ ﴿122﴾ |
| وَلِلّٰهِ غَيْبُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ | اور اللہ ہی کے لیے ہے آسمانوں اور زمین کا غیب |
| وَاِلَيْهِ يُرْجَعُ الْاَمْرُ | اور اسی کی طرف لوٹائے جاتے ہیں کام |
| كُلُّهٗ فَاعْبُدْهُ | وہ سب کے سب سو آپ عبادت کریں اسی کی |
| وَتَوَكَّلْ عَلَيْهِ ؕ وَمَا رَبُّكَ | اور بھروسا کریں اسی پر اور نہیں ہے آپ کا رب |
| بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ﴿123﴾ | بالکل غافل اس سے جو تم عمل کرتے ہو۔ ﴿123﴾ |

ع 10 14 10

## اٰيَاتُهَا 111 — 12 سُوْرَةُ يُوْسُفَ مَكِّيَّةٌ 53 — رُكُوْعَاتُهَا 12

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | |
|---|---|
| الٓرٰ ۫ تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ ﴿1﴾ | الرٰ، یہ آیتیں ہیں واضح کتاب کی۔ ﴿1﴾ |
| اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ قُرْءٰنًا عَرَبِيًّا | بیشک ہم نے نازل کیا ہے اس کو قرآن عربی (بنا کر) |
| لَّعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ﴿2﴾ | تاکہ تم سمجھو۔ ﴿2﴾ |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| عٰمِلُوْنَ : عمل، عامل، اعمال، عملی نمونہ۔ | فَاعْبُدْهُ : عبادت، عابد، معبود، عبادت خانہ۔ |
| انْتَظِرُوْا : انتظار، منتظر، انتظارگاہ۔ | تَوَكَّلْ : توکل علی اللہ، متوکل۔ |
| لِلّٰهِ : لہٰذا، الحمدللہ۔ | بِغَافِلٍ : غافل، غفلت، تغافل۔ |
| غَيْبُ : علم غیب، غیبی امداد۔ | اٰيٰتُ : آیت، آیات، آیات قرآنی۔ |
| اِلَيْهِ : مکتوب الیہ، مرسل الیہ، الداعی الی الخیر | الْمُبِيْنِ : بیان، مبینہ طور پر، بین دلیل۔ |
| يُرْجَعُ : رجوع، مراجع ومصادر، مرجع۔ | اَنْزَلْنٰهُ : نازل، نزول، منزل من اللہ۔ |
| الْاَمْرُ : امر، آمر، مامور۔ | عَرَبِيًّا : اہل عرب، عربی زبان۔ |
| كُلُّهٗ : کلی طور پر، کل رقم، کل نمبر۔ | تَعْقِلُوْنَ : عقل، عاقل، معقول، بے عقل۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّا ❶ | عٰمِلُوْنَ (121) | وَ | انْتَظِرُوْا ۚ | اِنَّا ❶ | مُنْتَظِرُوْنَ (122) |
| بیشک ہم | سب عمل کرنیوالے ہیں | اور | تم سب انتظار کرو | بیشک ہم | سب انتظار کرنیوالے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لِلّٰهِ | غَيْبُ السَّمٰوٰتِ ❷ | وَ | الْاَرْضِ | وَ | اِلَيْهِ |
| اور | اللہ ہی کے لیے ہے | آسمانوں کا غیب | اور | زمین کا | اور | اسی کی طرف |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يُرْجَعُ ❸ | الْاَمْرُ | كُلُّهٗ | فَاعْبُدْهُ | وَ | تَوَكَّلْ |
| لوٹائے جاتے ہیں | کام | وہ سب کے سب | سو آپ عبادت کریں اسی کی | اور | بھروسا کریں |

ع 10 14 10

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَلَيْهِ ؕ | وَمَا | رَبُّكَ | بِغَافِلٍ ❹ | عَمَّا ❺ | تَعْمَلُوْنَ (123) ع |
| اسی پر | اور نہیں ہے | آپ کا رب | بالکل غافل | (اس) سے جو | تم سب عمل کرتے ہو |

## اٰيَاتُهَا 111 — 12 سُوْرَةُ يُوْسُفَ مَكِّيَّةٌ 53 — رُكُوْعَاتُهَا 12

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| الٓرٰ قف | تِلْكَ ❻ | اٰيٰتُ ❷ | الْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ (1) قف |
| الٓرٰ | یہ | آیتیں ہیں | واضح کتاب کی |

| | | |
|---|---|---|
| اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ ❼ | قُرْءٰنًا عَرَبِيًّا | لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ❽ (2) |
| بیشک ہم نے نازل کیا ہے اس کو | عربی قرآن (بناکر) | تاکہ تم سب سمجھ سکو |

### ضروری وضاحت

❶ اِنَّا دراصل اِنَّ + نَا کا مجموعہ ہے تخفیف کے لیے ایک نون گرایا گیا ہے۔ ❷ ات اسم کیساتھ جمع مؤنث کی علامت ہے۔ ❸ اگر یـ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❹ اگر بـ سے پہلے مَا ہو تو بـ کا ترجمہ کرنے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ ❺ عَمَّا دراصل عَنْ + مَا مجموعہ ہے۔ ❻ تِلْكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے ضرورتاً یہ کر دیا جاتا ہے۔ ❼ اِنَّا کے نَا اور اَنْزَلْنٰهُ کے نَا دونوں کا ترجمہ ہم نے کیا گیا ہے۔ ❽ كُمْ اور تَ کا ملا کر ترجمہ تم کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| نَحْنُ نَقُصُّ عَلَيْكَ اَحْسَنَ الْقَصَصِ | ہم بیان کرتے ہیں آپ پر بہترین بیان |
| بِمَآ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ | اس ذریعہ سے کہ ہم نے وحی کیا ہے آپ کی طرف |
| هٰذَا الْقُرْاٰنَ ۖ وَاِنْ كُنْتَ | یہ قرآن، اور یقیناً آپ تھے |
| مِنْ قَبْلِهٖ لَمِنَ الْغٰفِلِيْنَ ﴿3﴾ | اس سے قبل ضرور بے خبروں میں سے۔ ﴿3﴾ |
| اِذْ قَالَ يُوْسُفُ لِاَبِيْهِ | جب کہا یوسف نے اپنے باپ سے |
| يٰٓاَبَتِ اِنِّيْ رَاَيْتُ اَحَدَ عَشَرَ | اے میرے ابا جان! بیشک میں نے دیکھا گیارہ |
| كَوْكَبًا وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ | ستاروں کو اور سورج اور چاند کو |
| رَاَيْتُهُمْ لِيْ سٰجِدِيْنَ ﴿4﴾ | میں نے دیکھا انکو اپنے لیے سجدہ کرتے ہوئے۔ ﴿4﴾ |
| قَالَ يٰبُنَيَّ لَا تَقْصُصْ | (یعقوب نے) کہا اے میرے چھوٹے بیٹے مت بیان کرنا |
| رُءْيَاكَ عَلٰٓى اِخْوَتِكَ فَيَكِيْدُوْا | اپنا خواب اپنے بھائیوں پر ورنہ وہ تدبیر کریں گے |
| لَكَ كَيْدًا ؕ اِنَّ الشَّيْطٰنَ | تیرے لیے کوئی (بری) تدبیر، بیشک شیطان |
| لِلْاِنْسَانِ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ﴿5﴾ | انسان کا کھلا دشمن ہے۔ ﴿5﴾ |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

نَقُصُّ : قصہ، قصص الانبیاء، قصہ گوئی۔
اَحْسَنَ : احسن الجزاء، محسن، محاسن۔
اَوْحَيْنَآ : وحی، سلسلہ وحی، کاتبین وحی۔
قَبْلِهٖ : چند دن قبل، قبل از وقت۔
قَالَ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔
لِاَبِيْهِ : آباء واجداد، آبائی شہر۔
رَاَيْتُ : رؤیت باری تعالیٰ، مرئی وغیر مرئی اشیاء۔
اَحَدَ : احد، واحد، وحدانیت، وحدت امت۔

عَشَرَ : عشر عشیر، عشر، عاشورہ، آخری عشرہ۔
كَوْكَبًا : کوکب، کواکب۔
الشَّمْسَ : شمسی توانائی، نظام شمسی، اظہر من الشمس۔
الْقَمَرَ : قمری مہینہ، شمس وقمر۔
سٰجِدِيْنَ : سجدہ، ساجد، مسجود ملائکہ، سجدۂ شکر۔
لَا : لاعلاج، لاتعداد، لامحالہ، لاپروا۔
عَدُوٌّ : عدو، اعدائے دین، عداوت۔
مُّبِيْنٌ : بیان، مبینہ طور پر، بین دلیل۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| نَحْنُ نَقُصُّ ❶ | عَلَيْكَ | اَحْسَنَ ❷ | الْقَصَصِ | بِمَآ | اَوْحَيْنَآ |
| ہم بیان کرتے ہیں | آپ پر | بہترین | بیان | اس ذریعہ سے کہ | ہم نے وحی کیا ہے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِلَيْكَ | هٰذَا | الْقُرْاٰنَ ۖ | وَ | اِنْ ❸ | كُنْتَ | مِنْ قَبْلِهٖ |
| آپ کی طرف | یہ | قرآن | اور | یقینًا | آپ تھے | اس سے قبل |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَمِنَ الْغٰفِلِيْنَ ③ | اِذْ | قَالَ | يُوْسُفُ | لِاَبِيْهِ |
| ضرور بے خبروں میں سے | جب | کہا | یوسف نے | اپنے باپ سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يٰٓاَبَتِ ❹ | اِنِّيْ رَاَيْتُ ❺ | اَحَدَ عَشَرَ | كَوْكَبًا | وَّالشَّمْسَ | وَالْقَمَرَ |
| اے میرے ابا جان! | بیشک میں نے دیکھا | گیارہ | ستاروں کو | اور سورج | اور چاند کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رَاَيْتُهُمْ | لِيْ | سٰجِدِيْنَ ❻ ④ | قَالَ | يٰبُنَيَّ |
| میں نے دیکھا انکو | اپنے لیے | سجدہ کرتے ہوئے | (یعقوب نے) کہا | اے میرے چھوٹے بیٹے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَا | تَقْصُصْ | رُءْيَاكَ | عَلٰٓى اِخْوَتِكَ | فَيَكِيْدُوْا |
| مت | تو بیان کرنا | اپنا خواب | اپنے بھائیوں پر | ورنہ وہ سب تدبیر کریں گے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَكَ | كَيْدًا ❼ | اِنَّ | الشَّيْطٰنَ | لِلْاِنْسَانِ | عَدُوٌّ | مُّبِيْنٌ ⑤ |
| تیرے لیے | کوئی (بری) تدبیر | بیشک | شیطان | انسان کا | دشمن ہے | کھلا |

### ضروری وضاحت

❶ نَحْنُ اور نَ دونوں کا ملا کر ترجمہ ہم کیا گیا ہے۔ ❷ اَحْسَنَ کے اَمیں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔ ❸ اِنْ دراصل اِنَّ تھا تخفیف کے لیے اِنْ کیا گیا ہے۔ ❹ یَا اَبَتِ اصل میں یَا اَبَتِیْ تھا آسانی کے لیے یْ گرائی گئی ہے اسی یْ کا ترجمہ میرے کیا گیا ہے۔ ❺ علامت یْ اور تُ دونوں کا ملا کر ترجمہ میں نے کیا گیا ہے۔ ❻ علامت یْنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❼ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے اسی لیے ترجمہ کوئی کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ كَذٰلِكَ يَجْتَبِيْكَ رَبُّكَ | اور اسی طرح چنے گا تجھے تیرا رب |
| وَ يُعَلِّمُكَ مِنْ تَاْوِيْلِ الْاَحَادِيْثِ | اور سکھائے گا تجھے باتوں کی تعبیر (اصل حقیقت) سے |
| وَ يُتِمُّ نِعْمَتَهٗ عَلَيْكَ | اور وہ پوری کرے گا اپنی نعمت آپ پر |
| وَ عَلٰٓى اٰلِ يَعْقُوْبَ كَمَآ اَتَمَّهَا | اور آلِ یعقوب پر جس طرح اس نے پورا کیا تھا اسے |
| عَلٰٓى اَبَوَيْكَ مِنْ قَبْلُ | اس سے قبل تیرے دونوں باپ دادا |
| اِبْرٰهِيْمَ وَاِسْحٰقَ ؕ اِنَّ رَبَّكَ | ابرہیم اور اسحاق پر، بیشک تیرا رب |
| عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ۟ (6) ع | خوب جاننے والا بہت حکمت والا ہے۔ (6) ع |
| لَقَدْ كَانَ فِيْ يُوْسُفَ وَاِخْوَتِهٖٓ | بلاشبہ یقیناً ہیں یوسف اور اسکے بھائیوں میں |
| اٰيٰتٌ لِّلسَّآئِلِيْنَ (7) | نشانیاں سوال کرنے والوں کے لیے۔ (7) |
| اِذْ قَالُوْا لَيُوْسُفُ وَاَخُوْهُ | جب انہوں نے (آپس میں) کہا یقیناً یوسف اور اسکا بھائی |
| اَحَبُّ اِلٰٓى اَبِيْنَا مِنَّا | زیادہ پیارے ہیں ہم سے ہمارے باپ کے ہاں |
| وَنَحْنُ عُصْبَةٌ ؕ | حالانکہ ہم ایک (طاقتور) جماعت ہیں |

ع 1/6/11

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | شان وشوکت، علم وحکمت، آب وتاب | اٰلِ | آلِ رسول، آل واولاد۔ |
| يُعَلِّمُكَ | علم، معلوم، تعلیم، معلم۔ | كَمَآ | کما حقہ۔ |
| مِنْ | من جانب، من جملہ، من حیث القوم۔ | اَتَمَّهَا | تمام، اتمام حجت۔ |
| تَاْوِيْلِ | تاویل، تاویلات۔ | حَكِيْمٌ | حکیم، حکمت ودانائی، حکیمانہ انداز۔ |
| الْاَحَادِيْثِ | حدیث، احادیث، حدیث دل۔ | اِخْوَتِهٖٓ | اخوّت، مواخات، اخوان المسلمین۔ |
| يُتِمُّ | اتمام حجت، تمام، تمت بالخیر۔ | لِّلسَّآئِلِيْنَ | سوال، سائل۔ مسئول۔ |
| نِعْمَتَهٗ | نعمت، انعام، منعم، نعمتیں۔ | اَحَبُّ | محبت، احباب، محب، محبوب۔ |
| عَلٰٓى | علیحدہ، علی العموم، علی الاعلان۔ | اِلٰٓى | مکتوب الیہ، مرسل الیہ، الداعی الی الخیر۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | كَذٰلِكَ | يَجْتَبِيْكَ ❶ | رَبُّكَ | وَ | يُعَلِّمُكَ |
| اور | اسی طرح | چنے گا تجھے | تیرا رب | اور | وہ سکھائے گا تجھے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْ تَاْوِيْلِ الْاَحَادِيْثِ | وَ | يُتِمُّ | نِعْمَتَهٗ ❷ | عَلَيْكَ |
| باتوں کی تعبیر (اصل حقیقت) سے | اور | وہ پوری کرے گا | اپنی نعمت | آپ پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | عَلٰٓى اٰلِ يَعْقُوْبَ | كَمَآ | اَتَمَّهَا | عَلٰٓى اَبَوَيْكَ ❸ |
| اور | آلِ یعقوب پر | جس طرح | اس نے پورا کیا تھا اسے | تیرے دونوں باپ دادا پر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِنْ قَبْلُ | اِبْرٰهِيْمَ | وَ اِسْحٰقَ ؕ | اِنَّ | رَبَّكَ | عَلِيْمٌ |
| اس سے قبل | ابراہیم | اور اسحاق (پر) | بیشک | تیرا رب | خوب جاننے والا |

ع 6/11

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| حَكِيْمٌ ۞6 | لَقَدْ | كَانَ | فِيْ يُوْسُفَ | وَ | اِخْوَتِهٖٓ ❷ | اٰيٰتٌ ❹ |
| بہت حکمت والا ہے | بلاشبہ یقیناً | ہیں | یوسف میں | اور | اسکے بھائیوں (میں) | نشانیاں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لِّلسَّآئِلِيْنَ ❺ ۞7 | اِذْ | قَالُوْا | لَيُوْسُفُ | وَ | اَخُوْهُ ❷ |
| سوال کرنے والوں کے لیے | جب | انہوں نے کہا | یقیناً یوسف | اور | اسکا بھائی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَحَبُّ ❻ | اِلٰٓى اَبِيْنَا ❼ | مِنَّا | وَ | نَحْنُ | عُصْبَةٌ ❹❽ |
| زیادہ پیارے ہیں | ہمارے باپ کے ہاں | ہم سے | حالانکہ | ہم | ایک (طاقتور) جماعت ہیں |

### ضروری وضاحت

❶ علامت یہ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❷ ہٗ، ہٖ اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ اسکا، اسکی، اسکے یا اپنا، اپنی، اپنے ہوتا ہے۔
❸ یہ اصل اَبَوَيْنِ+كَ تھا علامت يْنِ میں دو ہونے کا مفہوم ہوتا ہے آخر سے نِ گرایا گیا ہے۔ ❹ ةٌ اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❺ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کرنیوالے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❻ أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔ ❼ اِلٰى کا ترجمہ ضرورتاً کے ہاں کیا گیا ہے۔ ❽ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| اِنَّ اَبَانَا لَفِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنِۣ ﴿8﴾ | بیشک ہمارا باپ یقیناً واضح غلطی میں ہے۔ ﴿8﴾ |
| اقْتُلُوْا يُوْسُفَ اَوِ اطْرَحُوْهُ | تم قتل کر دو یوسف کو یا پھینک دو اسے |
| اَرْضًا يَّخْلُ لَكُمْ | کسی زمین میں (کہ) خالی ہو جائے تمہارے لیے |
| وَجْهُ اَبِيْكُمْ وَ تَكُوْنُوْا | تمہارے باپ کا رخ اور تم ہو جانا |
| مِنْۣ بَعْدِهٖ قَوْمًا صٰلِحِيْنَ ﴿9﴾ | اس کے بعد نیک لوگ۔ ﴿9﴾ |
| قَالَ قَآئِلٌ مِّنْهُمْ لَا تَقْتُلُوْا | کہا ان میں سے ایک کہنے والے نے مت قتل کرو |
| يُوْسُفَ وَ اَلْقُوْهُ فِيْ غَيٰبَتِ الْجُبِّ | یوسف کو اور پھینک دو اسے اندھے کنویں میں |
| يَلْتَقِطْهُ بَعْضُ السَّيَّارَةِ | اٹھا لے گا اسے کوئی راہ چلتا (قافلہ) |
| اِنْ كُنْتُمْ فٰعِلِيْنَ ﴿10﴾ | اگر ہو تم کرنے والے۔ ﴿10﴾ |
| قَالُوْا يٰۤاَبَانَا مَا لَكَ | انہوں نے کہا اے ہمارے ابا جان کیا ہے آپکو |
| لَا تَاْمَنَّا عَلٰى يُوْسُفَ | (کہ) آپ امین نہیں سمجھتے ہمیں یوسف پر |
| وَ اِنَّا لَهٗ لَنٰصِحُوْنَ ﴿11﴾ | حالانکہ یقیناً ہم اس کے واقعی خیر خواہ ہیں۔ ﴿11﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَفِيْ | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | صٰلِحِيْنَ | : صالح، مصلح، اصلاح، صلح۔ |
| ضَلٰلٍ | : بدعت وضلالت، ضلالت و گمراہی۔ | قَالَ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| مُّبِيْنٍ | : دلیل بین، مبینہ طور پر، بیان۔ | بَعْضُ | : بعض اوقات، بعض لوگ۔ |
| اقْتُلُوْا | : قتل، قاتل، مقتول۔ | فٰعِلِيْنَ | : فعل، فاعل، افعال، مفعول۔ |
| اَرْضًا | : ارض وسما، قطعۂ اراضی، حشرات الارض۔ | لَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| يَّخْلُ | : خالی، خلوت، تخلیہ، خلا۔ | تَاْمَنَّا | : امن، امین، امانت۔ |
| وَجْهُ | : وجاہت، علی وجہ البصیرت، وجیہ، توجہ۔ | عَلٰى | : علی الاعلان، علی العموم، علیحدہ۔ |
| اَبِيْكُمْ | : آباء واجداد، آبائی شہر۔ | لَنٰصِحُوْنَ | : نصیحت، ناصح، پند و نصائح۔ |

| اِنَّ | اَبَانَا | لَفِيْ ضَلٰلٍ | مُّبِيْنِ ۚۖ (8) | اقْتُلُوْا ❶ | يُوْسُفَ |
|---|---|---|---|---|---|
| بیشک | ہمارا باپ | یقیناً غلطی میں ہے | واضح (طور پر) | تم سب قتل کردو | یوسف کو |

| اَوِ | اطْرَحُوْهُ ❷ | اَرْضًا ❸ | يَّخْلُ ❹ | لَكُمْ | وَجْهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| یا | تم سب پھینک دو اسے | کسی زمین (میں) | (کہ) خالی ہو جائے | تمہارے لیے | توجہ |

| اَبِيْكُمْ | وَ | تَكُوْنُوْا | مِنْۢ بَعْدِهٖ ❺ | قَوْمًا صٰلِحِيْنَ ❻ (9) | قَالَ |
|---|---|---|---|---|---|
| تمہارے باپ کی | اور | تم سب ہو جانا | اس کے بعد | نیک لوگ | کہا |

| قَآئِلٌ ❸ | مِّنْهُمْ | لَا تَقْتُلُوْا ❼ | يُوْسُفَ | وَ | اَلْقُوْهُ ❷ |
|---|---|---|---|---|---|
| ایک کہنے والے نے | ان میں سے | مت تم سب قتل کرو | یوسف کو | اور | تم سب پھینک دو اسے |

| فِيْ غَيٰبَتِ الْجُبِّ | يَلْتَقِطْهُ ❹ | بَعْضُ السَّيَّارَةِ ❽ | اِنْ كُنْتُمْ | فٰعِلِيْنَ (10) |
|---|---|---|---|---|
| اندھے کنویں میں | اٹھا لے گا اسے | کوئی راہ چلتا (قافلہ) | اگر ہو تم | سب کرنیوالے |

| قَالُوْا | يٰٓاَبَانَا | مَا | لَكَ | لَا | تَاْمَنَّا |
|---|---|---|---|---|---|
| ان سب نے کہا | اے ہمارے ابا جان | کیا ہے | آپ کو | (کہ) نہیں | آپ امین سمجھتے ہمیں |

| عَلٰى يُوْسُفَ | وَ | اِنَّا ❾ | لَهٗ | لَنٰصِحُوْنَ (11) |
|---|---|---|---|---|
| یوسف پر | حالانکہ | یقیناً ہم | اس کے | واقعی سب خیر خواہ ہیں |

### ضروری وضاحت

❶ فعل کے شروع میں اُ اور آخر میں وْا ہو تو اس میں حکم دینے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❷ وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لانی ہو تو اسکے آخر سے ا کو گرا دیتے ہیں۔ ❸ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❹ یہاں علامت یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❺ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❻ يْنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❼ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْا میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ❽ ۃ مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❾ اِنَّا دراصل اِنَّ + نَا کا مجموعہ ہے۔

| | |
|---|---|
| اَرْسِلْهُ مَعَنَا غَدًا | اسے بھیجیں ہمارے ساتھ کل |
| يَّرْتَعْ وَيَلْعَبْ وَ اِنَّا لَهٗ | خوب کھائے پیے اور کھیلے کودے اور بیشک ہم اسکی |
| لَحٰفِظُوْنَ ﴿12﴾ قَالَ | ضرور حفاظت کرنے والے ہیں۔ ﴿12﴾ اس نے کہا |
| اِنِّيْ لَيَحْزُنُنِيْٓ | بیشک مجھے یقیناً (یہ بات) غمگین کرتی ہے |
| اَنْ تَذْهَبُوْا بِهٖ وَاَخَافُ | کہ تم لے جاؤ اسے اور میں ڈرتا ہوں |
| اَنْ يَّاْكُلَهُ الذِّئْبُ | کہ کھا جائے اسے بھیڑیا |
| وَاَنْتُمْ عَنْهُ غٰفِلُوْنَ ﴿13﴾ | اس حال میں کہ تم اس سے غافل ہو جاؤ۔ ﴿13﴾ |
| قَالُوْا لَئِنْ اَكَلَهُ الذِّئْبُ | انہوں نے کہا البتہ اگر کھا جائے اسے بھیڑیا |
| وَنَحْنُ عُصْبَةٌ اِنَّآ | حالانکہ ہم ایک (طاقتور) جماعت ہیں بلاشبہ ہم |
| اِذًا لَّخٰسِرُوْنَ ﴿14﴾ | اس وقت یقیناً خسارہ پانے والے ہوں گے۔ ﴿14﴾ |
| فَلَمَّا ذَهَبُوْا بِهٖ وَ اَجْمَعُوْٓا | پھر جب وہ لے گئے اسے اور انہوں نے طے کرلیا |
| اَنْ يَّجْعَلُوْهُ فِيْ غَيٰبَتِ الْجُبِّ ۚ | کہ وہ ڈال دیں اسے اندھے کنویں میں |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

اَرْسِلْهُ : رسل، مرسل، رسول، انبیاء و رسل۔
مَعَنَا : معیت، مع اہل و عیال۔
وَ : شام و سحر، رحم و کرم، جاہ و جلال۔
يَلْعَبْ : لہو و لعب (کھیل کود)۔
لَحٰفِظُوْنَ : حفاظت، محافظ، حافظ، محفوظ۔
قَالَ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔
لَيَحْزُنُنِيْٓ : حزن و ملال، رنج و حزن، عام الحزن۔
اَخَافُ : خوف، خائف، بے خوف و خطر۔
يَّاْكُلَهُ : اکل و شرب، ماکولات۔
غٰفِلُوْنَ : غفلت، غافل، تغافل۔
لَّخٰسِرُوْنَ : خسارہ، خائب و خاسر۔
اَجْمَعُوْٓا : جمع، جامع، جمیع، اجماع۔
فِيْ : فی الفور، فی الحال، اظہار مافی الضمیر۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَرْسِلْهُ | مَعَنَا | غَدًا | يَّرْتَعْ | وَ | يَلْعَبْ | وَ | اِنَّا❶ |
| بھیجیں اسے | ہمارے ساتھ | کل | وہ خوب کھائے پیے | اور | وہ کھیلے کودے | اور | بیشک ہم |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَهٗ | لَحٰفِظُوْنَ ﴿12﴾ | قَالَ | اِنِّيْ لَيَحْزُنُنِيْٓ❷❸❹ |
| اس کی | سب ضرور حفاظت کرنیوالے ہیں | اس نے کہا | بیشک مجھے یقیناً (یہ بات) غمگین کرتی ہے |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَنْ | تَذْهَبُوْا | بِهٖ | وَ | اَخَافُ | اَنْ | يَّاْكُلَهُ❹ | الذِّئْبُ |
| کہ | تم سب لے جاؤ | اس کو | اور | میں ڈرتا ہوں | کہ | کھا جائے اسے | بھیڑیا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَنْتُمْ | عَنْهُ | غٰفِلُوْنَ ﴿13﴾ | قَالُوْا | لَئِنْ |
| اس حال میں کہ | تم | اس سے | سب غافل ہو جاؤ | انہوں نے کہا | البتہ اگر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَكَلَهُ | الذِّئْبُ | وَ نَحْنُ | عُصْبَةٌ❺❻ | اِنَّآ❶ | اِذًا❼ |
| کھا جائے اسے | بھیڑیا | حالانکہ ہم | ایک (طاقتور) جماعت ہیں | بلا شبہ ہم | اس وقت |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَّخٰسِرُوْنَ ﴿14﴾ | فَلَمَّا | ذَهَبُوْا | بِهٖ | وَ |
| یقیناً سب خسارہ پانے والے ہوں گے | پھر جب | وہ سب لے گئے | اس کو | اور |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَجْمَعُوْٓا | اَنْ | يَّجْعَلُوْهُ❽ | فِيْ غَيٰبَتِ الْجُبِّ ۚ |
| ان سب نے اکٹھے ہو کر طے کر لیا | کہ | وہ سب ڈال دیں اسے | اندھے کنویں میں |

### ضروری وضاحت

❶ اِنَّا دراصل اِنَّ + نَا کا مجموعہ ہے۔ ❷ اِنِّيْ میں علامت يْ اور لَيَحْزُنُنِيْٓ میں يْ دونوں کو ملا کر ترجمہ مجھے کیا گیا ہے۔ ❸ فعل کیساتھ جب يْ آئے تو فعل اور اس يْ کے درمیان نِ کا لانا ضروری ہوتا ہے۔ ❹ علامت يَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❺ علامت ةٌ مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❻ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❼ اِذًا کا ترجمہ اس وقت ہوتا ہے۔ ❽ علامت وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لائی ہو تو اسکے آخر سے ا کو گرا دیتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| وَاَوْحَيْنَآ اِلَيْهِ | اور ہم نے وحی کی اس کی طرف |
| لَتُنَبِّئَنَّهُمْ بِاَمْرِهِمْ هٰذَا | (کہ) ضرور بالضرور تو خبر دے گا انہیں انکے اس کام کی |
| وَهُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ ﴿15﴾ | اس حال میں کہ وہ نہیں سمجھتے ہوں گے۔ ﴿15﴾ |
| وَجَآءُوْٓا اَبَاهُمْ | اور وہ آئے اپنے باپ کے پاس |
| عِشَآءً يَّبْكُوْنَ ﴿16﴾ | عشاء کے وقت روتے ہوئے۔ ﴿16﴾ |
| قَالُوْا يٰٓاَبَانَآ | انہوں نے کہا اے ہمارے ابا جان! |
| اِنَّا ذَهَبْنَا نَسْتَبِقُ | بیشک ہم گئے (اور) دوڑ کا مقابلہ کرنے لگے |
| وَتَرَكْنَا يُوْسُفَ عِنْدَ مَتَاعِنَا | اور ہم نے چھوڑ دیا یوسف کو اپنے سامان کے پاس |
| فَاَكَلَهُ الذِّئْبُ ۚ وَمَآ اَنْتَ بِمُؤْمِنٍ | تو کھا گیا اسے بھیڑیا اور نہیں تو یقین کرنے والا |
| لَّنَا وَلَوْ كُنَّا صٰدِقِيْنَ ﴿17﴾ | ہماری بات کا اور اگر چہ ہوں ہم سچے۔ ﴿17﴾ |
| وَجَآءُوْ عَلٰى قَمِيْصِهٖ بِدَمٍ كَذِبٍ ؕ | اور وہ لگا لائے اس کی قمیص پر جھوٹے خون کو |
| قَالَ بَلْ سَوَّلَتْ لَكُمْ | اس نے کہا بلکہ بنالی ہے تمہارے لیے |

العلقة

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

اَوْحَيْنَآ : وحی، کاتبین وحی، سلسلہ وحی۔
اِلَيْهِ : مکتوب الیہ، مرسل الیہ، الداعی الی الخیر۔
لَتُنَبِّئَنَّهُمْ : نبی، انبیاء، نبوت، انبیاء ورسل۔
بِاَمْرِهِمْ : امر، آمر، مامور، امر ربی۔
هٰذَا : علیٰ ھٰذا القیاس، حامل رقعہ ھٰذا، لھٰذا۔
لَا : لاعلاج، لاتعداد، لامحالہ۔
يَشْعُرُوْنَ : شعوری طور پر، عقل وشعور۔
اَبَاهُمْ : آباء واجداد، آبائی شہر۔

عِشَآءً : نماز عشاء، عشائیہ، وقت عشاء۔
يَّبْكُوْنَ : آہ وبکا کرنا۔
نَسْتَبِقُ : سبقت، مسابقت۔
تَرَكْنَا : ترک کرنا، متروک، ترکہ، تارک۔
عِنْدَ : عنداللہ ماجور ہوں، عندالطلب، عندیہ۔
مَتَاعِنَا : متاع عزیز، متاع کارواں، مال ومتاع۔
فَاَكَلَهُ : اکل وشرب، ماکولات۔
صٰدِقِيْنَ : صادق وامین، صداقت، مصدوق۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اَوْحَيْنَآ ❶ | اِلَيْهِ | لَتُنَبِّئَنَّهُمْ ❷ | بِاَمْرِهِمْ هٰذَا |
| اور | ہم نے وحی کی | اس کی طرف | (کہ) ضرور بالضرور تو خبر دے گا انہیں | ان کے اس کام کی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | هُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ ❸❹ (15) | وَ | جَآءُوْٓا |
| اس حال میں کہ | وہ سب نہیں سمجھتے ہوں گے | اور | وہ سب آئے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَبَاهُمْ | عِشَآءً | يَّبْكُوْنَ (16) ط | قَالُوْا | يٰٓاَبَانَآ |
| اپنے باپ کے پاس | عشاء کے وقت | وہ سب روتے ہوئے | سب نے کہا | اے ہمارے ابا جان! |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّا ذَهَبْنَا ❺ | نَسْتَبِقُ | وَ | تَرَكْنَا ❶ | يُوْسُفَ |
| بیشک ہم گئے | (اور) ہم دوڑ کا مقابلہ کرنے لگے | اور | ہم نے چھوڑ دیا | یوسف کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عِنْدَ مَتَاعِنَا | فَاَكَلَهُ | الذِّئْبُ | وَمَآ | اَنْتَ | بِمُؤْمِنٍ ❻ |
| اپنے سامان کے پاس | تو کھا گیا اسے | بھیڑیا | اور نہیں | تو | ہرگز یقین کرنے والا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَّنَا | وَلَوْ | كُنَّا | صٰدِقِيْنَ (17) | وَ | جَآءُوْ | عَلٰى قَمِيْصِهٖ |
| ہماری (بات) کا | اور اگرچہ | ہوں ہم | سب سچے | اور | وہ سب آئے | اس کی قمیض پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِدَمٍ كَذِبٍ | قَالَ | بَلْ | سَوَّلَتْ ❼ | لَكُمْ |
| جھوٹے خون کے ساتھ | اس نے کہا | بلکہ | بنالی ہے | تمہارے لیے |

### ضروری وضاحت

❶ نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ❷ فعل کے شروع میں لَ اور آخر میں نّ میں تاکید در تاکید کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❸ هُمْ اور يـ دونوں کا ترجمہ وہ کیا گیا ہے۔ ❹ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ میں کام نہ کرنے کی خبر ہوتی ہے۔ ❺ اِنَّا کے نَا اور ذَهَبْنَا کے نَا دونوں کا ترجمہ ہم کیا گیا ہے۔ ❻ اگر بِ سے پہلے مَا ہو تو اس بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی البتہ اس سے بات میں زور پیدا ہو جاتا ہے۔ ❼ تْ مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔

| | |
|---|---|
| اَنۡفُسُكُمۡ اَمۡرًا ؕ فَصَبۡرٌ جَمِيۡلٌ ؕ | تمہارے نفسوں نے ایک بات، سو (میرا کام) اچھا صبر ہے |
| وَاللّٰهُ الۡمُسۡتَعَانُ | اور اللہ (ہی) سے مدد طلب کی جاتی ہے |
| عَلٰى مَا تَصِفُوۡنَ ﴿18﴾ | اس پر جو تم بیان کرتے ہو۔ ﴿18﴾ |
| وَجَآءَتۡ سَيَّارَةٌ فَاَرۡسَلُوۡا | اور آیا ایک قافلہ چنانچہ انہوں نے بھیجا |
| وَارِدَهُمۡ فَاَدۡلٰى دَلۡوَهٗ ؕ | اپنا پانی لانے والا تو اس نے لٹکایا اپنا ڈول |
| قَالَ يٰبُشۡرٰى هٰذَا غُلٰمٌ ؕ | (تو) اس نے کہا واہ خوشخبری ہے یہ (تو) لڑکا ہے |
| وَاَسَرُّوۡهُ بِضَاعَةً ؕ وَاللّٰهُ | اور انہوں نے چھپالیا اسے پونجی سمجھ کر، اور اللہ |
| عَلِيۡمٌۢ بِمَا يَعۡمَلُوۡنَ ﴿19﴾ | خوب جاننے والا ہے (اس) کو جو وہ کررہے تھے۔ ﴿19﴾ |
| وَشَرَوۡهُ بِثَمَنٍۢ بَخۡسٍ | اور انہوں نے بیچ دیا اس کو تھوڑی قیمت میں |
| دَرَاهِمَ مَعۡدُوۡدَةٍ ۚ وَكَانُوۡا | گنتی کے چند درہموں میں، اور تھے وہ |
| فِيۡهِ مِنَ الزّٰهِدِيۡنَ ﴿20﴾ ع 2/14/12 | اس (بارے) میں رغبت نہ رکھنے والوں میں سے۔ ﴿20﴾ |
| وَقَالَ الَّذِى اشۡتَرٰٮهُ مِنۡ مِّصۡرَ | اور کہا جس نے خریدا اسے مصر سے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

- اَنۡفُسُكُمۡ : نفسانفسی، نظامِ تنفس۔
- فَصَبۡرٌ : صبر، صابر، صبر و تحمل، صبر و ثبات۔
- جَمِيۡلٌ : حسین و جمیل، حسن و جمال۔
- الۡمُسۡتَعَانُ : استعانت، اعانت، معاون۔
- عَلٰى : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔
- مَا : ماحول، ماتحت، ماورائے عدالت۔
- تَصِفُوۡنَ : وصف، اوصاف، صفت، صفات۔
- سَيَّارَةٌ : سیر، سیارہ۔
- فَاَرۡسَلُوۡا : رسول، مرسل، مراسلہ، ترسیل۔
- يٰبُشۡرٰى : بشارت، بشیر، مبشر۔
- هٰذَا : لہٰذا، علیٰ ھٰذا القیاس، حاملِ رقعہ ھٰذا۔
- اَسَرُّوۡهُ : اسرار و رموز، پراسرار، سرِّ نہاں۔
- بِثَمَنٍ : زرِ ثمن۔
- شَرَوۡهُ : بیع و شرا، مشتری ہوشیار باش۔
- دَرَاهِمَ : درہم و دینار۔
- مَعۡدُوۡدَةٍ : تعداد، عدد، اعداد۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَنْفُسُكُمْ | اَمْرًا ❶ | فَصَبْرٌ | جَمِيْلٌ ؕ | وَاللّٰهُ |
| تمہارے نفسوں نے | ایک بات | سو (میرا کام) صبر ہے | اچھا | اور اللہ (ہی سے) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الْمُسْتَعَانُ | عَلٰى مَا | تَصِفُوْنَ (18) | وَ | جَآءَتْ ❷ | سَيَّارَةٌ ❸❶ |
| مدد طلب کی جاتی ہے | (اس) پر جو | تم سب بیان کرتے ہو | اور | آیا | ایک قافلہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاَرْسَلُوْا | وَارِدَهُمْ | فَاَدْلٰى | دَلْوَهٗ ؕ | قَالَ |
| چنانچہ انہوں نے بھیجا | اپنا پانی لانے والا | تو اس نے لٹکایا | اپنا ڈول | (تو) اس نے کہا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يٰبُشْرٰى | هٰذَا غُلٰمٌ | وَ | اَسَرُّوْهُ ❹ | بِضَاعَةً ❸ | وَاللّٰهُ |
| واہ خوشخبری ہے | یہ (تو) لڑکا ہے | اور | انہوں نے چھپالیا اسے | پونجی (سمجھ کر) | اور اللہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلِيْمٌ ❺ | بِمَا | يَعْمَلُوْنَ (19) | وَ | شَرَوْهُ ❹ |
| خوب جاننے والا ہے | (اس) کو جو | وہ سب کر رہے تھے | اور | انہوں نے بیچ دیا اسکو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِثَمَنٍ بَخْسٍ ❻ | دَرَاهِمَ | مَعْدُوْدَةٍ ❸ | وَ | كَانُوْا | فِيْهِ |
| تھوڑی قیمت میں | چند درہموں میں | گنتی کے | اور | تھے وہ سب | اس (بارے) میں |

ع 2 14 12

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنَ الزّٰهِدِيْنَ (20) ع | وَقَالَ | الَّذِى | اشْتَرٰىهُ ❼ | مِنْ مِّصْرَ |
| رغبت نہ رکھنے والوں میں سے | اور کہا | جس نے | خریدا اسے | مصر سے |

## ضروری وضاحت

❶ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❷ تْ مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ ة مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❹ وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لائی ہو تو اسکے آخر سے ا کو گرا دیتے ہیں۔ ❺ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❻ بِ کا ترجمہ ضرورتاً میں کیا گیا ہے۔ ❼ اِشْتَرٰى کا ترجمہ کبھی خریدا اور کبھی بیچا ہوتا ہے اسکا اصل ترجمہ ایک چیز دینا اور بدلے میں دوسری چیز لینا ہوتا ہے کیونکہ خریدنے اور بیچنے میں یہی عمل ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| لِامْرَاَتِهٖۤ اَكْرِمِيْ مَثْوٰىهُ عَسٰۤى | اپنی بیوی سے با عزت رکھ اس کا ٹھکانا امید ہے |
| اَنْ يَّنْفَعَنَاۤ اَوْ نَتَّخِذَهٗ وَلَدًا ؕ | کہ وہ نفع دے ہمیں یا ہم بنالیں اسے بیٹا، |
| وَ كَذٰلِكَ مَكَّنَّا لِيُوْسُفَ | اور اسی طرح ہم نے جگہ دی یوسف کو |
| فِي الْاَرْضِ ٞ وَلِنُعَلِّمَهٗ | زمین میں اور تاکہ ہم سکھائیں اسے |
| مِنْ تَاْوِيْلِ الْاَحَادِيْثِ ؕ | باتوں (خوابوں) کی تعبیر سے (کچھ) |
| وَاللّٰهُ غَالِبٌ عَلٰۤى اَمْرِهٖ | اور اللہ غالب ہے اپنے کام پر |
| وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿21﴾ | اور لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے۔ ﴿21﴾ |
| وَلَمَّا بَلَغَ اَشُدَّهٗۤ | اور جب پہنچا وہ (یوسف) اپنی جوانی کو |
| اٰتَيْنٰهُ حُكْمًا وَّعِلْمًا ؕ وَكَذٰلِكَ | (تو) ہم نے دیا اسے حکم (حکومت) اور علم اور اسی طرح |
| نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ ﴿22﴾ | ہم جزا دیتے ہیں نیکی کرنے والوں کو۔ ﴿22﴾ |
| وَرَاوَدَتْهُ الَّتِيْ هُوَ | اور پھسلایا اسے اس عورت نے جو (کہ) وہ تھا |
| فِيْ بَيْتِهَا عَنْ نَّفْسِهٖ | اس کے گھر میں اس کے نفس سے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَكْرِمِيْ | اکرام مسلم، تکریم، مکرم۔ | اَكْثَرَ | اکثر، کثیر، کثرت۔ |
| يَّنْفَعَنَاۤ | نفع، منافع، منفعت، نفع ونقصان۔ | النَّاسِ | عوام الناس، بعض الناس۔ |
| نَتَّخِذَهٗ | اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔ | لَا | لاعلاج، لاتعداد، لامحالہ۔ |
| وَلَدًا | ولدیت، ولد، اولاد۔ | يَعْلَمُوْنَ | علم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| مَكَّنَّا | مکین، مکان، کون ومکاں۔ | بَلَغَ | بالغ، ذرائع ابلاغ، بلوغت۔ |
| تَاْوِيْلِ | تاویل، تاویلات۔ | حُكْمًا | حکم، احکام، محکوم، حاکم، محکمہ۔ |
| الْاَحَادِيْثِ | حدیث، احادیث، حدیث دل۔ | عِلْمًا | علم، تعلیم، معلم، معلوم۔ |
| غَالِبٌ | غالب، غلبہ، مغلوب۔ | نَجْزِيْ | جزا وسزا، جزائے خیر۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لِامْرَاَتِهٖ ❶ | اَكْرِمِیْ ❷ | مَثْوٰىهُ | عَسٰۤى | اَنْ | يَّنْفَعَنَاۤ | اَوْ |
| اپنی بیوی سے | تو باعزت رکھ | اس کا ٹھکانا | امید ہے | کہ | وہ نفع دے ہمیں | یا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نَتَّخِذَهٗ ❶ | وَلَدًا ؕ | وَ | كَذٰلِكَ | مَكَّنَّا | لِيُوْسُفَ | فِی الْاَرْضِ ۫ |
| ہم بنالیں اسے | بیٹا | اور | اسی طرح | ہم نے جگہ دی | یوسف کو | زمین میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | لِنُعَلِّمَهٗ ❶ | مِنْ تَاْوِيْلِ الْاَحَادِيْثِ ؕ | وَ | اللّٰهُ |
| اور | تاکہ ہم سکھائیں اسے | باتوں (خوابوں) کی تعبیر سے (کچھ) | اور | اللہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| غَالِبٌ | عَلٰۤى اَمْرِهٖ ❶ | وَلٰكِنَّ | اَكْثَرَ النَّاسِ | لَا يَعْلَمُوْنَ (21) |
| غالب ہے | اپنے کام پر | اور لیکن | اکثر لوگ | نہیں وہ سب جانتے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَلَمَّا | بَلَغَ | اَشُدَّهٗ ❶ | اٰتَيْنٰهُ ❶ | حُكْمًا | وَّعِلْمًا ؕ |
| اور جب | پہنچا وہ (یوسف) | اپنی جوانی کو | (تو) ہم نے دی اسے | حکومت | اور علم |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | كَذٰلِكَ | نَجْزِی | الْمُحْسِنِيْنَ ❸ (22) | وَ | رَاوَدَتْهُ ❶❹ |
| اور | اسی طرح | ہم جزا دیتے ہیں | سب نیکی کرنے والوں کو | اور | پھسلایا اسے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الَّتِیْ | هُوَ | فِیْ بَيْتِهَا ❺ | عَنْ نَّفْسِهٖ ❶ |
| اس عورت نے جو (کہ) | وہ (تھا) | اس کے گھر میں | اس کے نفس سے |

### ضروری وضاحت

❶ ہٗ، ہٖ اسم کے آخر میں ہوتو ترجمہ اسکا، اسکی، اسکے یا اپنا، اپنی، اپنے ہوتا ہے اور اگر فعل کے آخر میں ہوتو ترجمہ اسے کیا جاتا ہے۔
❷ فعل کے شروع میں اُ اور آخر میں ی ہوتو واحد مؤنث کو حکم دینے کا مفہوم ہوتا ہے، یہاں اس ی کا الگ ترجمہ کرنا ممکن نہیں ہے۔ ❸ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❹ تْ مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❺ ھَا واحد مؤنث کی علامت اگر اسم کے آخر میں ہوتو ترجمہ اسکا، اسکی، اسکے کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ غَلَّقَتِ الْاَبْوَابَ وَ قَالَتْ | اور اس نے بند کر لیے دروازے اور کہنے لگی |
| هَيْتَ لَكَ ؕ قَالَ مَعَاذَ اللّٰهِ | جلدی آ (میں کہتی ہوں) تجھے، اس نے کہا اللہ کی پناہ |
| اِنَّهٗ رَبِّيْٓ اَحْسَنَ مَثْوَايَ ؕ | بیشک وہ میرا مالک ہے اس نے اچھا بنایا ہے میرا ٹھکانا |
| اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الظّٰلِمُوْنَ ﴿23﴾ | بیشک یہ (حقیقت ہے کہ) کبھی فلاح نہیں پاتے ظالم۔ ﴿23﴾ |
| وَلَقَدْ هَمَّتْ بِهٖ ۚ | اور بلاشبہ یقیناً وہ ارادہ کر چکی تھی اسکے ساتھ (گناہ کا) |
| وَهَمَّ بِهَا لَوْ لَآ اَنْ | اور وہ بھی ارادہ کر لیتا اس کے ساتھ اگر (یہ) نہ ہوتا کہ |
| رَّاٰ بُرْهَانَ رَبِّهٖ ؕ | اس نے دیکھ لی اپنے رب کی دلیل، |
| كَذٰلِكَ لِنَصْرِفَ عَنْهُ السُّوْٓءَ | اسی طرح (ہوا) تاکہ ہم پھیر دیں اس سے برائی |
| وَالْفَحْشَآءَ ؕ اِنَّهٗ | اور بے حیائی، بیشک وہ |
| مِنْ عِبَادِنَا الْمُخْلَصِيْنَ ﴿24﴾ | ہمارے خالص کیے ہوئے بندوں میں سے تھا۔ ﴿24﴾ |
| وَاسْتَبَقَا الْبَابَ | اور دونوں دوڑے دروازے کی طرف |
| وَ قَدَّتْ قَمِيْصَهٗ مِنْ دُبُرٍ | اور اس عورت نے پھاڑ دی اس کی قمیص پیچھے سے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

الْاَبْوَابَ : باب، ابواب، باب خیبر۔
قَالَتْ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں
مَعَاذَ : تعویذ، تعوذ، معاذ اللہ۔
اَحْسَنَ : احسن، حسین، محسن، لائق تحسین۔
لَا : لاعلاج، لاتعداد، لاعلم، لامحدود۔
يُفْلِحُ : فلاح، فوز و فلاح، فلاح دارین۔
الظّٰلِمُوْنَ : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔
بِهٖ : بالکل، بالمقابل، بالواسطہ۔

رَّاٰ : رؤیت باری تعالی، مرئی و غیر مرئی اشیاء۔
بُرْهَانَ : برہان، دلائل و براہین۔
لِنَصْرِفَ : صرف نظر۔
السُّوْٓءَ : علمائے سوء، سوء ظن، اعمال سیئہ۔
الْفَحْشَآءَ : فواحش، فحاشی، فحش لٹریچر۔
الْمُخْلَصِيْنَ : مخلص، خالص، اخلاص۔
اسْتَبَقَا : سبقت، مسابقت۔
قَمِيْصَهٗ : قمیص و شلوار۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | غَلَّقَتِ ❶ | الْاَبْوَابَ ❷ | وَ | قَالَتْ ❶ | هَيْتَ | لَكَ ط |
| اور | اس نے بند کر لیے | دروازے | اور | کہنے لگی | جلدی آ (میں کہتی ہوں) | تجھ کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | مَعَاذَ اللّٰهِ | اِنَّهٗ | رَبِّيْٓ | اَحْسَنَ | مَثْوَايَ ❸ |
| اس نے کہا | اللہ کی پناہ! | بیشک وہ | میرا مالک ہے | اس نے اچھا بنایا ہے | میرا ٹھکانا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّهٗ | لَا | يُفْلِحُ ❹ | الظّٰلِمُوْنَ (23) | وَلَقَدْ | هَمَّتْ ❶ |
| بیشک یہ (حقیقت ہے کہ) | نہیں | فلاح پاتے | سب ظالم | اور بلاشبہ یقیناً | وہ ارادہ کر چکی تھی |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بِهٖ ج | وَ | هَمَّ | بِهَا | لَوْلَآ | اَنْ | رَّاٰ |
| اسکے ساتھ (گناہ کا) | اور | وہ بھی ارادہ کر لیتا | اسکے ساتھ | اگر (یہ) نہ ہوتا | کہ | اس نے دیکھ لی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بُرْهَانَ ❷ | رَبِّهٖ | كَذٰلِكَ | لِنَصْرِفَ ❺ | عَنْهُ | السُّوْٓءَ |
| دلیل | اپنے رب کی | اسی طرح (ہوا) | تاکہ ہم پھیر دیں | اس سے | برائی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | الْفَحْشَآءَ ط | اِنَّهٗ | مِنْ عِبَادِنَا الْمُخْلَصِيْنَ (24) | وَ |
| اور | بے حیائی | بیشک وہ | ہمارے خالص کیے ہوئے بندوں میں سے تھا | اور |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اسْتَبَقَا ❻ | الْبَابَ ❷ | وَ | قَدَّتْ ❶ | قَمِيْصَهٗ | مِنْ دُبُرٍ |
| دونوں دوڑے | دروازے کی طرف | اور | اس عورت نے پھاڑ دی | اس کی قمیص | پیچھے سے |

**ضروری وضاحت**

❶ علامت تْ فعل کیساتھ واحد مؤنث کی علامت ہے جسکا الگ ترجمہ ممکن نہیں، جب اس تْ کو اگلے لفظ سے ملانا ہوتو اس کو زیر دیتے ہیں۔ ❷ فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔ ❸ علامت يْ پر جزم ہوتی ہے اگر اس سے پہلے الف ہو تو اس پر زبر آجاتی ہے۔ ❹ یہاں علامت يُ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❺ فعل کے شروع میں لِ اور آخر میں زبر ہو تو اس لِ کا ترجمہ تاکہ کیا جاتا ہے۔ ❻ فعل کے آخر میں کبھی ا میں تعداد میں دو ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَّ اَلْفَيَا سَیِّدَهَا لَدَا الْبَابِ ؕ | اور دونوں نے پایا اسکے آقا (خاوند) کو دروازے کے پاس |
| قَالَتْ مَا جَزَآءُ مَنْ اَرَادَ | وہ کہنے لگی کیا سزا ہے (اس کی) جو ارادہ کرے |
| بِاَهْلِكَ سُوْٓءًا اِلَّآ اَنْ | تیری بیوی کے ساتھ برائی کا مگر یہ کہ |
| یُّسْجَنَ اَوْ عَذَابٌ اَلِیْمٌ ﴿25﴾ | وہ قید کیا جائے یا (اسے) دردناک سزا ہو۔ ﴿25﴾ |
| قَالَ هِیَ رَاوَدَتْنِیْ | اس نے کہا اسی نے پھسلایا ہے مجھے |
| عَنْ نَّفْسِیْ وَ شَهِدَ شَاهِدٌ | میرے نفس سے اور گواہی دی ایک گواہ نے |
| مِّنْ اَهْلِهَا ۚ | اس (عورت) کے گھر والوں میں سے (کہ) |
| اِنْ كَانَ قَمِیْصُهٗ قُدَّ مِنْ قُبُلٍ | اگر ہو اس (یوسف) کی قمیص پھاڑی گئی آگے سے |
| فَصَدَقَتْ وَ هُوَ مِنَ الْكٰذِبِیْنَ ﴿26﴾ | تو وہ سچی ہے اور وہ (یوسف) جھوٹوں میں سے ہے۔ ﴿26﴾ |
| وَ اِنْ كَانَ قَمِیْصُهٗ قُدَّ مِنْ دُبُرٍ | اور اگر ہو اس (یوسف) کی قمیص پھاڑی گئی پیچھے سے |
| فَكَذَبَتْ وَ هُوَ مِنَ الصّٰدِقِیْنَ ﴿27﴾ | تو وہ جھوٹی ہے اور وہ (یوسف) سچوں میں سے ہے۔ ﴿27﴾ |
| فَلَمَّا رَاٰ قَمِیْصَهٗ | پھر جب اس نے دیکھی اس کی قمیص (کہ) |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| سَیِّدَهَا : سید، سادات۔ | اَهْلِهَا : اہل وعیال، اہلِ بیت، اہلیہ محترمہ۔ |
| الْبَابِ : باب، ابواب، بابِ پاکستان۔ | قَمِیْصُهٗ : قمیص وشلوار۔ |
| قَالَتْ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | مِنْ : من جانب، من جملہ، من حیث القوم۔ |
| جَزَآءُ : جزاوسزا، جزائے خیر۔ | فَصَدَقَتْ : صادق وامین، صدق ووفا، صداقت۔ |
| اَرَادَ : ارادہ، ارادے، مرید، مراد۔ | وَ : شان وشوکت، صبح وشام، رحم وکرم۔ |
| اَلِیْمٌ : الم ناک حادثہ، رنج والم، المیہ۔ | الْكٰذِبِیْنَ : کاذب، کذب بیانی، کذّاب، تکذیب۔ |
| نَفْسِیْ : نفسا نفسی، نفسانی خواہشات۔ | دُبُرٍ : دبر۔ |
| شَهِدَ : شاہد، شہادت، مشہود۔ | رَاٰ : رؤیت باری تعالی، مرئی وغیر مرئی اشیاء۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | اَلْفَيَا ❶ | سَيِّدَهَا | لَدَا الْبَابِ | قَالَتْ ❷ | مَا | جَزَآءُ |
| اور | دونوں نے پایا | اسکے آقا (خاوند) کو | دروازے کے پاس | وہ کہنے لگی | کیا | سزا ہے (اس کی) |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مَنْ | اَرَادَ | بِاَهْلِكَ | سُوْٓءًا | اِلَّآ | اَنْ | يُّسْجَنَ ❸ |
| جو | ارادہ کرے | تیری بیوی کے ساتھ | برائی کا | مگر | یہ کہ | وہ قید کیا جائے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَوْ | عَذَابٌ اَلِيْمٌ (25) | قَالَ | هِيَ ❹ | رَاوَدَتْنِيْ ❷❺ | عَنْ نَّفْسِيْ |
| یا | (اسے) دردناک سزا ہو | اس (یوسف نے) کہا | اسی نے | پھسلایا ہے مجھے | میرے نفس سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَشَهِدَ | شَاهِدٌ ❻ | مِّنْ اَهْلِهَا ۚ | اِنْ كَانَ | قَمِيْصُهٗ |
| اور گواہی دی | ایک گواہ نے | اس (عورت) کے گھر والوں میں سے | (کہ) اگر ہو | اس (یوسف) کی قمیص |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قُدَّ | مِنْ قُبُلٍ | فَصَدَقَتْ ❷ | وَهُوَ | مِنَ الْكٰذِبِيْنَ (26) |
| پھاڑی گئی | آگے سے | تو وہ سچی ہے | اور وہ (یوسف) | جھوٹوں میں سے ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَاِنْ | كَانَ | قَمِيْصُهٗ | قُدَّ | مِنْ دُبُرٍ | فَكَذَبَتْ ❷ |
| اور اگر | ہو | اس (یوسف) کی قمیص | پھاڑی گئی | پیچھے سے | تو وہ جھوٹی ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | هُوَ | مِنَ الصّٰدِقِيْنَ (27) | فَلَمَّا | رَاٰ | قَمِيْصَهٗ |
| اور | وہ (یوسف) | سچوں میں سے ہے | پھر جب | اس نے دیکھی | اس کی قمیص (کہ) |

## ضروری وضاحت

❶ فعل کے آخر میں کبھی ا میں تعداد میں دو ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❷ علامت تْ فعل کیساتھ واحد مؤنث کی علامت ہے جسکا ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ اگر یہ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس فعل میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❹ هِيَ کا اصل ترجمہ وہ ہے کبھی ضرورتاً اس نے بھی کر دیا جاتا ہے۔ ❺ فعل کے ساتھ اگر يْ آئے تو فعل اور اس يْ کے درمیان نِ کا لانا ضروری ہوتا ہے۔ ❻ اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| قُدَّ مِنْ دُبُرٍ قَالَ اِنَّهٗ | پھاڑی گئی ہے پیچھے سے (تو) اس نے کہا بیشک یہ |
| مِنْ كَيْدِكُنَّ ؕ | تم عورتوں کے مکروفریب میں سے ہے |
| اِنَّ كَيْدَكُنَّ عَظِيْمٌ ﴿28﴾ | بے شک تمہارا مکروفریب بہت بڑا ہے۔ ﴿28﴾ |
| يُوْسُفُ اَعْرِضْ عَنْ هٰذَا ٚ | (اے) یوسف! درگزر کر اس (بات) سے |
| وَاسْتَغْفِرِيْ لِذَنْۢبِكِ ښ | اور (بیوی سے کہا) تو معافی مانگ اپنے گناہ کی |
| اِنَّكِ كُنْتِ مِنَ الْخٰطِـِٕيْنَ ﴿29﴾ ع 3/9/13 | بے شک تو ہے ہی خطا کاروں میں سے۔ ﴿29﴾ |
| وَقَالَ نِسْوَةٌ فِي الْمَدِيْنَةِ امْرَاَتُ الْعَزِيْزِ | اور کہا شہر میں کچھ عورتوں نے (کہ) عزیز (شاہ مصر) کی بیوی |
| تُرَاوِدُ فَتٰىهَا عَنْ نَّفْسِهٖ ۚ قَدْ | پھسلاتی ہے اپنے غلام کو اسکے نفس سے یقیناً (یوسف) |
| شَغَفَهَا حُبًّا ؕ | داخل ہو چکا ہے اس (کے دل) میں محبت کی رو سے |
| اِنَّا لَنَرٰىهَا | بیشک ہم یقیناً دیکھتی ہیں اس (عورت) کو |
| فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ﴿30﴾ | صریح گمراہی (غلطی) میں۔ ﴿30﴾ |
| فَلَمَّا سَمِعَتْ بِمَكْرِهِنَّ | پھر جب اس عورت نے سنا ان عورتوں کی ملامت کو |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| مِنْ : منجانب، من جملہ، من حیث القوم۔ | الْمَدِيْنَةِ : مدینہ منورہ، مدینۃ النبی، تمدن۔ |
| قَالَ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں | نَّفْسِهٖ : نفسا نفسی، نظام تنفس۔ |
| عَظِيْمٌ : عظیم، اعظم، معظم، تعظیم۔ | شَغَفَهَا : اسے اس کام میں بہت شغف ہے۔ |
| اَعْرِضْ : اعراض کرنا۔ | حُبًّا : محبت، احباب، محب، محبوب۔ |
| اسْتَغْفِرِيْ : استغفار، مغفرت۔ | ضَلٰلٍ : بدعت وضلالت، ضلالت وگمراہی۔ |
| الْخٰطِـِٕيْنَ : خطا کار، خطا، خطائیں۔ | مُّبِيْنٍ : بیان، مبینہ طور پر، دلیل بین۔ |
| نِسْوَةٌ : حقوق نسواں، نسوانیت، نسوانی آواز۔ | سَمِعَتْ : سمع وبصر، قوت سماعت، آلۂ سماعت۔ |
| فِيْ : فی الفور، فی الحال، اظہار مافی الضمیر۔ | بِمَكْرِهِنَّ : مکروفریب |

